جدید ایڈیشن

# اِفاداتِ سلیم

یعنی

مولانا وحیدالدین سلیم مرحوم پروفیسر جامعہ عثمانیہ کے ادبی مضامین کا مجموعہ

مُرتّبہ

مولوی محمد سردار علی صاحب اڈیٹر "تجلّی"

مولف یوروپین شعرائے اُردو، تذکرہ شعرائے اورنگ آباد

مطبوعہ

اعجاز پرنٹنگ پریس چھتہ بازار

حیدرآباد دکن

طبع سوم

(عـ۸ـہ)

# فہرست مضامین





# ہندوستان کی عام زبان

یہ بحث ایک مدت سے چل رہی ہے کہ ہندوستان کے لئے ایک عام زبان کی ضرورت ہے بعض ہندی زبان کو اس غرض کے لئے منتخب کرتے ہیں اور بعض اردو کو جب تک ہندو مسلمانوں کی اغراض مشترک نہ تھیں اور دونوں قوموں میں اتحاد نہ ہوا تھا یہ بحث نہایت زور و شور سے جاری تھی اور ہر فریق ایک خاص زبان کی حمایت پر تلا ہوا تھا مگر اب ہندوستان کی حالت بدل گئی ہے۔ دونوں قومیں بغل گیر ہو چکی ہیں دونوں کا محور ایک ہے۔ دونوں کے جسموں میں ایک روح کام کر رہی ہے۔ دونوں قوموں کے افراد ایک ہی منزل مقصد کی طرف سفر کر رہے ہیں۔ رفتہ رفتہ ایک قوم پیدا ہو رہی ہے جو اپنے سیاسی محور کے لحاظ سے نہ ہندو ہو گی نہ مسلمان۔ اس آنے والی قوم کا نام "ہندلمان" ہو گا۔ ہندلمانیت کی تحریک کو سرسبز کرنے کے لئے ضروری ہے کہ ہر قوم رفتہ رفتہ اپنی اختلافی باتوں سے قدم ہٹاتی جائے اور مشترک باتوں کو اختیار کرتی جائے۔ دونوں قوموں کے رہنماؤں نے یہ بات اچھی طرح ذہن نشیں کر لی ہے کہ آئندہ زمانے میں ان ملکی قوموں میں سے کوئی قوم تنہا ہندوستان کی مالک نہیں ہو سکتی تمام ہندوستانیوں کی نجات بلحاظ سیاسی محور کے نہ ہندویت میں ہے نہ مسلمانیت میں اب اسی ہندلمانیت کی روشنی میں ہمیں عام زبان کے مسئلے پر غور کرنا چاہیئے۔ ہندی اور اردو میں جو ادب اب تک تیار ہوا ہے وہ اس وقت ہماری بحث سے خارج ہے۔ کیونکہ تیار شدہ ہندی ادب میں سنسکرت کے الفاظ کا ذخیرہ کثرت کے ساتھ شامل ہے اور اردو ادب میں عربی الفاظ کا ذخیرہ یہ دونوں ادب طلبہ کے لئے تاریخی حیثیت سے بلا شبہ کار آمد ہونگے۔ مگر زمانہ حال

میں شاعروں اور انشا پردازوں کو ان کی تقلید نہیں کرنی چاہیئے۔

اب ایک ایسی زبان اور ایسے ادب کے تیار کرنے میں دونوں قوموں کو شریک ہونا چاہیئے جس کی مالک دونوں قومیں ہوں اور جس پر دونوں قوموں کو یکساں حق حاصل ہو اور جس کی تعمیر میں دونوں کا ہاتھ شریک ہو۔ اگر ہندوستانی ادب کی تاریخ پر غور کریں، تو معلوم ہوگا کہ ہندی ادب رفتہ رفتہ اپنا لباس بدلتا گیا اور جب دونوں قوموں میں امتیاز اور تفریق کے اسباب پیدا ہو گئے تو ایک ہی جسم میں سے دو جسم نکل کر بالمقابل کھڑے ہو گئے اور دونوں کے لباس جدا جدا رنگ کے نظر آنے لگے ہندوستانی ادب کا (پہلا دور) قدیم ہندی کا دور۔ یہ دور سنہ ۱۱ء سے سنہ ۱۵۵۰ء تک رہا۔ (دوسرا دور) وسطی ہندی کا دور کہلاتا ہے۔ یہ ہندی شاعری کا زمانہ ہے، جو سنہ ۱۵۵۰ء سے اٹھارھویں صدی تک خیال کیا جاتا ہے۔ سولھویں صدی کے اختتام سے اردو نے بھی ہاتھ پاؤں نکالے اور اٹھارھویں صدی تک اس کی شاعری ہندی شاعری کے ساتھ ساتھ قدم بڑھاتی رہی۔ یہ زمانہ گویا ہندوستانی ادب کا (تیسرا دور) تھا۔ انیسویں صدی کے آغاز سے ہندی اور اردو میں نثر نگاری کی ترقی شروع ہوئی۔ یہی دور اب چل رہا ہے۔ گویا یہ (چوتھا دور) ہے۔ اس زمانے میں دونوں ادبوں میں خاص امتیاز قایم ہو گیا ہے۔ ایک ادب میں دنیا کی قدیم زبان سنسکرت کے الفاظ بڑھائے جا رہے ہیں۔ اور دوسرے ادب میں عربی الفاظ کے اضافہ کی کوشش کی جا رہی ہے۔ اگر دونوں ادب اپنی رفتار اسی انداز سے جاری رکھیں تو آئندہ ایک وقت ایسا آ جائے گا کہ وہ ایک نقطے پر نہ مل سکیں گے لیکن اگر ہم موجودہ تحریک سے فائدہ اٹھائیں تو ہندوستان کی تمام قومیں مل کر اول ایک مشترک زبان اور پھر ایک مشترک ادب تیار کر سکتی ہیں۔

چونکہ پہلا کام یہی ہے کہ ہم ایک مشترک زبان تیار کریں، اس لئے میں اسی موضوع

پر اپنی بحث کو محدود رکھنا چاہتا ہوں مگر ضمناً ادبی موضوع بھی اس بحث میں
شامل کر دیا گیا ہے۔ میں اپنے خیالات کو ذرا وضاحت کے ساتھ ذیل میں درج کرتا ہوں

(۱)

ہندی اور فارسی دونوں آریائی خاندان کی زبانیں ہیں۔ اردو زبان
کے تیار کرنے میں ان دونوں زبانوں نے کام کیا ہے۔ عربی ایک دوسرے خاندان السنہ
سے تعلق رکھتی ہے، جس کو سامی خاندان کہتے ہیں اگر ہم اردو زبان کے اُن الفاظ کو
شمار کریں جو ہندی اور فارسی سے لئے گئے ہیں، تو بمقابلہ عربی زبان کے الفاظ کے
ان کی تعداد بہت زیادہ ہوتی ہے۔ بالفاظ دیگر ہم کہہ سکتے ہیں کہ ہماری زبان میں
آریائی اور سامی الفاظ کے درمیان چھ اور ایک کی نسبت ہے۔ اردو زبان کی قدرتی
ساخت آریائی ہے۔ کیونکہ اس کی گرامر وہی ہے جو آریائی زبانوں کی مشترک گرامر ہے
عربی کے الفاظ بلاشبہ اس میں شامل کئے گئے ہیں۔ مگر ان سے اس زبان کی قدرتی بناوٹ
میں کوئی فرق نہیں آیا۔ کیونکہ اردو گرامر کو عربی گرامر سے کوئی واسطہ نہیں ہے اس بات
کو اچھی طرح سمجھ لینے کے بعد ہمارا فرض ہو جاتا ہے کہ ہم اپنی زبان کی قدرتی بناوٹ کو
قایم رکھیں اور سامی الفاظ کو اُس نسبت سے آگے بڑھنے نہ دیں، جس نسبت سے کہ
اس زبان میں اب شامل ہیں۔ جو حضرات سنسکرت الفاظ کی بھرمار اردو زبان میں
کرتے ہیں۔ جیسا کہ لاہور کے اخبار "پرکاش" میں کیا جاتا تھا اور جو حضرات عربی الفاظ
اردو زبان میں بکثرت استعمال کرتے ہیں، جیسا کہ اخبار "الہلال" میں کیا جاتا تھا وہ گویا اس
بات کی کوشش کرتے ہیں کہ اردو ہندوستانیوں کے لئے عام فہم نہ رہے اور ہندو مسلمانوں
میں جدائی کی خلیج وسیع ہوتی رہے اور خود اردو زبان اپنی قدرتی بناوٹ سے دور ہوتی جائے۔

(۲)

اس غرض کے لئے کہ اردو زبان عام ہندوستانی زبان بن سکے، ایک موزوں

تدبیر یہ ہے کہ ہندی کے وہ الفاظ اردو میں اضافہ کئے جائیں جو آسان، عام فہم اور شیریں ہوں۔ اس کا اثر یہ ہوگا کہ ہمارے ہندو بھائی اس زبان سے زیادہ مانوس ہو جائیں گے اور ہماری زبان اپنے قدرتی مخرج سے زیادہ قریب ہو جائے گی۔ ایسا کرنے سے ہماری زبان کی شیرینی اور لطافت بھی بڑھ جائے گی۔ اس تجویز کو عمل میں لانے کے لئے ضروری ہے کہ ہندی زبان کی ایک وسیع فرہنگ اردو میں تیار کر دی جائے تاکہ ہمارے شاعروں اور انشاپردازوں کو ہندی کے لطیف اور شیریں الفاظ کے انتخاب کرنے میں آسانی ہو اور ہر شخص اپنے مذاق کے مطابق اس تجویز پر عمل کر سکے، اگر ہمارے ہندو بھائی اس کام کو اپنے ہاتھ میں لیں تو زیادہ مناسب ہوگا۔ اس فرہنگ میں سنسکرت کے ان الفاظ کو داخل کرنے کا کوئی مضایقہ نہیں ہے، جو آج کل ہندی زبان کی لغات میں ہوں لغت نویس خاص لفظوں کا انتخاب نہ کرے۔ انتخاب کا کام ہماری زبان کے انشاپردازوں اور شاعروں پر چھوڑ دیا جائے، جو لوگ اردو زبان کو عام ملکی زبان بنانے کے حامی ہیں۔ یہ ان کا مقدم فرض ہے۔

(۳)

اگر ہندی کے وہ الفاظ خاص کر اردو میں شامل کئے جائیں، جو بلا تغیر یا کسی تغیر کے ساتھ ہندوستان کی جدید زبانوں میں شامل ہیں تو اس سے نہ صرف ہماری زبان کا دائرہ وسیع ہوگا بلکہ ہندوستان کے ہر صوبے کے باشندوں کے لئے عام فہم ہو جائے گی جو حضرات بنگالی، گجراتی، مرہٹی، پنجابی وغیرہ جدید زبانوں کا علم رکھتے ہیں، ان کا فرض ہے کہ وہ ایسے الفاظ کی فہرستیں تیار کریں اور ہماری زبان کے شاعروں اور انشاپردازوں کے سامنے رکھدیں تاکہ حسب ضرورت وہ ان الفاظ سے کام لیں اور ہندی زبان کے اس اہم حصہ کو پیش نظر رکھیں جو ہندوستان کی جدید زبانوں میں مشترک ہے اسپیرنٹو جو یورپ کی ایک مصنوعی مشترک زبان ہے اور جس کا رواج یورپ کے

تاجروں کے درمیان بڑھتا جاتا ہے، اس کے تیار کرنے میں اسی اصول سے
کام لیا گیا ہے۔ ہندوستان کی اسپیرنٹو ہماری زبان ہوسکتی ہے اگر اس میں
اُس ملک کی جدید آریائی زبان کے مشترک الفاظ بڑھا دیے جائیں۔

(۴)

اُردو زبان میں مسلمانوں کی تاریخ مذہب اور رسم و رواج کے متعلق الفاظ کا
کافی ذخیرہ موجود ہے اگر اس میں ہندوؤں کی تاریخ، دیومالا، مذہب اور رسم و رواج
کے متعلق الفاظ بڑھا دیے جائیں تو پھر یہ زبان فی الواقع ایک ایسی زبان بن جائے گی
جس کے ساتھ ہندو مسلمانوں کو یکساں دلچسپی ہوگی میں اس خاص موضوع پر اپنے
ایک مضمون میں مفصل بحث کر چکا ہوں "جو تلمیحات" کے عنوان سے رسالہ اُردو انجمن ترقی
اُردو میں چھاپا گیا ہے۔ سکھوں، پارسیوں اور عیسائیوں کی تاریخ مذہب اور رسم و
رواج کے الفاظ بھی شامل کرنے لازم ہیں۔ کیونکہ یہ قومیں بھی ہمارے ملک میں آباد
ہیں اور اُن کے ساتھ بھی ہمارے تعلقات برادرانہ ہیں اگر ہمارے شاعر اور انشاپرداز
اس خدمت کو انجام دیں، تو اس میں ذرا شک نہیں ہے کہ وہ ہندوستان کے ایک
مشترک ادب کی بنیاد ڈالیں گے۔ یہ ادب تمام ہندوستانی قوموں کا مطمع نظر ہوگا۔
اس ادب سے تمام ہندوستانیوں کے جذبات متحرک ہوں گے۔ یہ ادب ہمارے تمام
اہل وطن کو ایک شاہ راہ ترقی پر لا ڈالے گا۔ اسی ادب کی روشنی میں "ہندلمانیت"
کی صبح کا آغاز ہوگا۔ اب ہندوستان کو ایسے ادبوں کی ضرورت نہیں جو ہندو مسلمانوں
کے تعصبات کو بھڑکائیں جو ان کو ایک دوسرے کے خون کا پیاسا بنائیں بلکہ ایسے
ادب کی ضرورت ہے جو حب وطن کے ترانے سنا کر سب کے دلوں کو جوش میں لائے
ایک ایسے ادب کی ضرورت ہے جو ہندوستانیوں کے قالبوں میں اتحاد و محبت
کی روح پھونکے۔

ہماری زبان میں جو مرکب الفاظ اس وقت جاری ہیں وہ چھ طرح کے ہیں۔

**اوّل** وہ مرکبات ہیں، جن میں ہندی الفاظ کے ساتھ ہندی الفاظ ملائے گئے ہیں مثلاً آکاس بیل۔ باگ ڈور۔ پل ترنگ۔ چاندرات۔ چور کچہری۔ رام لیلا۔ دیا سلائی وغیرہ

**دوم** وہ مرکبات ہیں جن میں فارسی الفاظ کا ملاپ فارسی الفاظ کے ساتھ ہوا ہے۔ مثلاً پاک دامن۔ نیک بخت۔ زہر مہرہ۔ سبزہ آغاز۔ شادی مرگ۔ گاؤ زبان۔ گل روغن وغیرہ۔

**سوم** وہ مرکبات ہیں جن میں عربی لفظوں کو عربی لفظوں کے ساتھ ملایا ہے۔ مثلاً عالی شان۔ صدر مقام۔ خیر مقدم۔ غریب صورت۔ لطیف مزاج۔ فعل ضامنی۔ وعدہ خلاف وغیرہ

**چہارم** وہ مرکبات ہیں جن میں ہندی لفظوں کا ملاپ فارسی لفظوں کے ساتھ ہوا ہے مثلاً تیک چلن۔ گلاب جامن۔ تار گھر۔ بگت استاد۔ چور کشتی۔ سبزی منڈی۔ منہ زور وغیرہ

**پنجم** وہ مرکبات ہیں جن میں ہندی لفظوں کو عربی لفظوں کے ساتھ ملایا ہے مثلاً پارہ وفات۔ کفن چور۔ عجائب گھر۔ عمر پٹا۔ موتی مسجد۔ بال صفا۔ امام باڑا وغیرہ۔

**ششم** وہ مرکبات ہیں جن میں فارسی لفظوں کا ملاپ عربی لفظوں کے ساتھ ہوا ہے مثلاً حرام مغز۔ سفر خرچ۔ دست خط۔ زن مرید۔ شرم حضور۔ نازک خیال۔ نمک حلال وغیرہ۔

لفظوں کی ترکیب کا یہ طریقہ عربی زبان میں نہیں ہے نہ کسی اور سامی زبان میں ہے، یہ طریقہ خالص آریائی زبانوں کا ہے اس لیے یہ تمام ملاپ اردو زبان کی قدرتی بناوٹ کے عین موافق ہیں۔ مگر آئندہ سے ہمارے انشا پردازوں کو اس بات کا خاص خیال رکھنا چاہیے کہ جو الفاظ اس طرح ملائے جائیں وہ ایسے ہوں، جو عام زبان میں رائج ہوں۔ عربی یا سنسکرت کے ایسے الفاظ جو ہماری زبان میں رائج نہیں ہیں۔ ایسے مرکبات میں شامل نہ کیے جائیں۔ اگر ایسے مرکبات خاص کر زیادہ تعداد میں بنائے جائیں، جن کے دونوں جز ہندی ہوں، یا کم سے کم ایک جز ہندی

ضرور ہو تو اور بھی زیادہ مناسب ہوگا۔

(۶)

اگر مرکبات کے اجزا کے باہمی تعلق پر نظر ڈالی جائے تو معنوی لحاظ سے ہماری زبان میں دو قسم کے مرکبات ہیں۔

(الف) اسماء صفات کے مرکبات۔

(ب) مصادر یا افعال اور ان کے مشتقات کے مرکبات۔

قسم (الف) میں بیس طرح کے مرکبات ہیں اور قسم (ب) میں اکیس طرح کے۔ میں ان مرکبات پر نہایت تفصیل کے ساتھ اپنی کتاب "وضع اصطلاحات" میں بحث کر چکا ہوں۔ یہاں صرف یہ جتانا ہے کہ ان مرکبات میں سے خالص عربی مرکبات کو خارج کر دینا چاہیئے یعنی آئندہ ایسے نئے مرکبات بنانے کی کوشش نہیں کرنی چاہیئے۔ البتہ جو مرکبات عام طور سے رائج ہو چکے ہیں ان کو اپنے حال پر چھوڑ دینا چاہیئے۔ جس قسم کے عربی مرکبات سے پرہیز کرنا چاہیئے ان کی چند مثالیں حسب ذیل ہیں:۔

متقاطع علی القوایم۔ مسلوب الامتیاز۔ کثیر السطوح۔ مستجمع الصفات۔ قاید الجیش۔ قاطع النوم۔ متحد القوام۔ محیر العقول۔ بدیع اللون وغیرہ۔ اس قسم کے مرکبات سے اردو زبان عام فہم نہیں رہتی اور اس کی لطافت اور لچک میں بھی خلل آتا ہے زبان فارسی کے بھی ایسے مرکبات کو ترک کر دینا چاہیئے جس میں اضافت بعد اضافت اور صفت بعد صفت لائی جاتی ہے۔

وہ مرکبات البتہ خاص توجہ کے قابل ہیں جو اسما اور فعلی مشتقات کے ملنے سے پیدا ہوتے ہیں۔ اگر ایسے مرکبات ہماری زبان میں کثرت سے تیار ہوں تو زبان کے حسن اور لطافت میں ان سے اضافہ ہوگا۔ ذیل میں ان مرکبات کی چند مثالیں درج کی جاتی ہیں۔

(۱) وہ مرکبات جو اسم اور امر کے ملنے سے بنتے ہیں اور اسم فاعل ترکیبی کا کام دیتے ہیں۔ مثلاً بلا چٹ۔ منہ توڑ۔ چڑی مار۔ کفن کھسوٹ۔ مکھی چوس۔ گھر پھونک۔

(۲) اسم اور امر کے مرکبات جو مفعول کے معنی دیتے ہیں۔ مثلاً نوٹ۔ جل کٹ۔

(۳) اسم اور امر کے مرکبات جو صفت کے معنی پیدا کرتے ہیں۔ مثلاً منہ پھٹ۔ ہتھ چھٹ۔

(۴) اسم اور امر کے مرکبات جو حاصل مصدر کا کام دیتے ہیں۔ مثلاً پت جھڑ۔ گھڑ دوڑ۔ کایا پلٹ۔

(۵) اسم اور ماضی کے مرکبات جن سے مفعول کے معنی پیدا ہوتے ہیں۔ مثلاً بال باندھا نشانہ۔ من مانی بات۔ منہ بولا بھائی۔ منہ مانگی مراد۔

(۶) اسم اور ماضی کے مرکبات جن سے فاعل کے معنی پیدا ہوتے ہیں۔ مثلاً جیب کترا۔ پتھر چٹا۔ کن بندھا۔ کم تولا۔ گھس کھدا۔ گھڑ چڑھا۔

(۷) اسم اور ماضی کے مرکبات جن سے صفت کا کام لیا جاتا ہے۔ مثلاً دل جلا۔ رس بھری۔ سر منڈا۔ کان پڑی آواز۔ گھر بسا۔ آنگ جلی۔ ہنستی بھرا۔

(۸) اسم اور حالیہ کے مرکبات جو صفت مرکب کا کام دیتے ہیں۔ مثلاً خدا لگتی بات۔ منہ بولتی تصویر۔ جیتی جاگتی مورت۔ چلتی پھرتی چھاؤں۔

(۹) اسم اور حاصل مصدر کے مرکبات۔ مثلاً کپڑ چھان۔ سر پھٹول۔ گدھا لوٹن۔ ہتھ پھیری۔ چڑیا نوچن۔ نک گھسنی۔

(۱۰) اسم اور مصدر کے مرکبات جو صفت کا کام دیتے ہیں۔ مثلاً تھر تھر کپنی۔ گھر جھکنی کوے اڑانی۔

اگر ہم چاہیں تو اس قسم کے مرکبات جو زبان کی ہندی فطرت کے مطابق ہیں اور بہت سے تیار کر سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر آپ مرکبات نمبر (۱) کو لیں جو اسم اور امر کے ملنے سے بنتے ہیں۔ اس قسم کے مرکبات کی نئی مثالیں ذیل میں ملاحظہ ہوں۔

جاتی ابھار (جاتی ہندی میں قوم کو کہتے ہیں) گھر اجاڑ۔ نام اچھال۔ بستا الٹ۔
سماں بدل۔ زر بکھیر۔ مت بگاڑ۔ بت پلٹ۔ شیخی بگھار۔ سمندر پاٹ۔ سر پٹک
کفن پھاڑ۔ ڈھول پھانک۔ دل پھینک۔ من پھیر۔ ڈنڈ پیل جوان۔ امبر تاک
(امبر ہندی میں آسمان کو کہتے ہیں) سر تھام۔ لوری تھپک۔ دھواں جھاڑ۔ دامن جھٹک
ہاتھ جھٹک۔ منہ جھلس۔ پہاڑ جھونک۔ کڑی جھیل۔ رن ہار (ہار جیت کی ضد)
جوبن کھسوٹ۔ رن چھوڑ۔ جوان چھیل (چھلنا کے معنی ہیں فریب دینا) کنگر داب
کاغذ داب۔ بن روگ (بن پانی کا اختصار ہے) اگن روگ۔ جاتی سدھار
وطن سدھار۔ نور مان (ماننا کام ہے) جوبن نکھار۔ پودا ابھار۔ آبرو اتار
عکس اتار۔ بھوت اتار۔ زیور اچال۔ وطن اجاڑ۔ نیند اچاٹ۔ جی اچاٹ۔
جڑ اکھاڑ۔ دم اکھاڑ۔ دل اکھاڑ۔ پر نوچ۔ کھال ادھیڑ۔ بخیہ ادھیڑ۔ سیون ادھیڑ
ورق الٹ۔ زبان الٹ۔ نظر بدل۔ تیور بدل۔ اثر باندھ۔ دھار باندھ۔ شگون بچا
پگڑی بدل۔ رنگ بدل۔ زبان بدل۔ گھر بگاڑ۔ زر بگاڑ۔ کھیل بگاڑ۔ عیش بھوگ
مصیبت بھوگ۔ دیو پچھاڑ۔ رستم پچھاڑ۔ ارجن پچھاڑ۔ سورما پچھاڑ (سورما ہندی
میں بہادر کو کہتے ہیں) زبان پکڑ۔ گل پکڑ (گل مخفف گلا) منہ پھاڑ۔ دل پھاڑ۔
زر پھانک۔ اگن پھانک۔ ڈھول پھانک۔ نیت پلٹ۔ تقدیر پلٹ۔ منصوبہ پلٹ
رخ پلٹ۔ ہوا پلٹ۔ سماں پلٹ۔ تہ پلٹ۔ معنی پلٹ۔ زبان پلٹ۔ ہوا پھانک
بدن پھوڑ۔ تقدیر پھوڑ۔ دیوار پھوڑ (دیانی) منتر پھونک۔ دل پھونک۔ زر پھونک
دولت پھونک۔ طمع پھیر۔ تعلی پھیر۔ مالا پھیر۔ دل پھیر۔ زبان پھیر۔ ہتھ پھیر۔
بنیٹی پھینک (تو تا) کاغذ پیٹ (یعنی وہ شخص جو رات دن لکھنے کے کام میں
لگا رہے یا لکھنے کا کام بادل ناخواستہ کرے) جی توڑ۔ آنکھ بدل۔ توتا۔ قلعہ توڑ
ہمت توڑ۔ جگ توڑ۔ بل توڑ۔ پل توڑ۔ بدن توڑ۔ تتلی روک۔ تپ تک۔ پیت یار

اگن مار ۔ کھار مار ۔ کھٹاس مار ۔ پتھری توڑ وغیرہ ۔

ان مرکبات میں ایک جز فعلی ہے اور وہ ہندی ہے اس لئے دوسرا جز کسی زبان کا لفظ کیوں نہ ہو، اُس سے ان مرکب لفظوں کی ہندی فطرت میں کوئی فرق نہیں آتا ۔



تمام آریائی زبانوں میں الفاظ کے آگے پیچھے چھوٹے چھوٹے اجزا شامل کر کے نئے الفاظ بنا لیے جاتے ہیں ۔ لفظ کے شروع میں جو جز لایا جاتا ہے اسے انگریزی میں پری فکس اور ہماری زبان میں سابقہ کہتے ہیں اور جو جز لفظ کے آخر میں لگایا جاتا ہے ۔ اسے انگریزی میں سفکس اور ہماری زبان میں لاحقہ کہتے ہیں ۔ لفظوں کے بنانے کا یہ طریقہ سامی زبانوں میں نہیں ہے ۔ اردو زبان میں جو سابقے اور لاحقے آے ہیں، ان کی مفصل فہرست میں نے کتاب "وضع اصطلاحات" میں درج کی ہے اور ان سابقوں اور لاحقوں سے جو الفاظ ہماری زبان میں بنائے گئے ہیں ۔ ان کی بہت بڑی تعداد بھی اس کتاب میں درج کر دی گئی ہے ۔ یہ سابقے اور لاحقے فارسی اور ہندی سے لئے گئے ہیں ہمارے بزرگوں نے فارسی سابقوں اور لاحقوں کے ساتھ ہندی الفاظ بھی ملائے ہیں اور ہندی سابقوں اور لاحقوں کے ساتھ عربی اور فارسی الفاظ بھی جوڑ دیے ہیں اس کی مثالیں میں نے کتاب مذکور میں دی ہیں ۔ اگر ہم اپنے بزرگوں کے نقش قدم پر چلیں اور اسی آزادی سے کام لیں، جس سے انھوں نے کام لیا تھا تو ان سابقوں اور لاحقوں کے ساتھ نئے الفاظ ملا کر ہزاروں نئے الفاظ کا اضافہ اپنی زبان میں کر سکتے ہیں مگر وہ نئے الفاظ یا تو عربی فارسی کے ایسے الفاظ ہوں، جو عام بول چال میں شامل ہیں یا ہندی کے الفاظ ہونے چاہئیں ۔

ایسا کرنے سے ہم زبان کی اصلی بناوٹ اور فطرت سے دور نہیں ہوں گے اور ہماری زبان کا دائرہ بھی وسیع ہوگا۔ اس مضمون میں تمام سابقوں اور لاحقوں کے درج کرنے اور ان سے بنے ہوئے الفاظ کی مثالیں دینے کی گنجایش نہیں ہے صرف چند سابقے اور لاحقے بطور مثال کے یہاں درج کئے جاتے ہیں:۔

## فارسی سابقے

با۔ باضابطہ۔ باقاعدہ۔ باوفا۔ باایمان۔ بامروت۔ باادب۔ باحیا۔

بے۔ بے ادب۔ بے ایمان۔ بے بس۔ بے چین۔ بے دھڑک۔ بے ڈھب۔

خود۔ خود پسند۔ خود رائے۔ خود منڈا۔ خود مختار۔

خوش۔ خوش آواز۔ خوش حال۔ خوش نصیب۔ خوش رنگ۔

نا۔ ناامید۔ ناپاک۔ ناپسند۔ ناسمجھ۔

نو۔ نوآموز۔ نوجوان۔ نوروز۔ نوعمر۔

نیم۔ نیم بسمل۔ نیم ٹر۔ نیم ملا۔ نیم حکیم۔

ہم۔ ہم رنگ۔ ہم درد۔ ہم سفر۔ ہم سر۔

## ہندی سابقے

اَن۔ ان پڑھ۔ ان گھڑ۔ اَن جان۔ اَن مول۔

بن۔ بن سرا۔ بن جتی (زمین)۔

پر۔ پردیس۔ پربیتی (آپ بیتی کی ضد) پرشہر۔ پرسال۔

مہا۔ مہابلی۔ مہاپاپ۔ مہاجن۔ مہاراجا۔ مہادیو۔

اَن۔ نڈر۔ نچنت۔ نڈھال۔ نہتا۔ نجتا۔

نر۔ نرلی۔ نرملی۔ نربھاگ۔ نراس۔

## فارسی لاحقے

انگیز۔ دردانگیز۔ تعجب انگیز۔ عبرت انگیز۔ بغاوت انگیز۔

انہ۔ عالمانہ۔ معشوقانہ۔ سالانہ۔ مستانہ۔

انی۔ جسمانی۔ روحانی۔ نورانی۔

باز۔ آتش باز۔ دل لگی باز۔ پٹے باز۔ پتنگ باز۔

بان۔ فیل بان۔ گاڑی بان۔ باغ بان۔ دربان۔

بند۔ کمر بند۔ ہتیار بند۔ چھپر بند۔ لنگوٹ بند۔

بین۔ تماش بین۔ خود بین۔ دور بین۔ خرد بین۔

پرست۔ ظاہر پرست۔ پاجی پرست۔ بت پرست۔ خدا پرست۔

پسند۔ دل پسند۔ خود پسند۔ عیش پسند۔

خانہ۔ شفا خانہ۔ جیل خانہ۔ ڈاک خانہ۔ بھٹیار خانہ۔

خوان۔ انگریزی خواں۔ مرثیہ خواں۔ غزل خواں۔ مولود خواں۔

دار۔ بیلدار۔ پہرے دار۔ پھلدار۔ حیادار۔

داں۔ حساب داں۔ مزاج داں۔ زبان داں۔ غیب داں۔

دان۔ قلمدان۔ چوہے دان۔ اگالدان۔ پیک دان۔

زادہ۔ امیرزادہ۔ شاہزادہ۔ صاحبزادہ۔ پیرزادہ۔

زار۔ گلزار۔ سبزہ زار۔ لالہ زار۔ خارزار۔

ساز۔ بندوق ساز۔ گھڑی ساز۔ زمانہ ساز۔ جعل ساز۔

ستان۔ ریگستان۔ ہندوستان۔ پرستان۔

کار ۔ دستکار ۔ فن کار ۔ ساہوکار ۔ تجربہ کار ۔

گار ۔ مددگار ۔ یادگار ۔ طلب گار ۔ پرہیزگار ۔

گاہ ۔ چراگاہ ۔ بندرگاہ ۔ کارگاہ ۔ آرام گاہ ۔

گر ۔ سوداگر ۔ جادوگر ۔ کاریگر ۔ کیمیاگر ۔

گیر ۔ بغل گیر ۔ دستگیر ۔ عالمگیر ۔ ماہی گیر ۔

مند ۔ احسان مند ۔ حاجت مند ۔ نیاز مند ۔ دولت مند

ناک ۔ غضب ناک ۔ شرمناک ۔ دردناک ۔ غمناک ۔

نشیں ۔ گوشہ نشیں ۔ بالانشیں ۔ گدی نشیں ۔ ہاتھی نشیں ۔

نما ۔ خوش نما ۔ بدنما ۔ رہنما ۔ پتلون نما ۔

نواز ۔ غریب نواز ۔ بندہ نواز ۔ ہاک نواز ۔ طبلہ نواز ۔

نویس ۔ عرضی نویس ۔ اخبار نویس ۔ چٹھی نویس ۔ کاپی نویس ۔

ور ۔ پیشہ ور ۔ جانور ۔ طاقتور ۔ نصیبے ور ۔

یافتہ ۔ تعلیم یافتہ ۔ پنشن یافتہ ۔ ترقی یافتہ ۔ سزایافتہ ۔

ین ۔ شوقین ۔ رنگین ۔ نمکین ۔ سنگین ۔

## ہندی لاحقے

الا ۔ ٹیالا ۔ جوالا ۔ پنیالا ۔

پن ۔ لڑکپن ۔ بچپن ۔ احمق پن ۔ کمینہ پن ۔

لا ۔ دھندلا ۔ لاڈلا ۔ رتیلا ۔ گدلا ۔

وان ۔ بھاگوان ۔ گاڑیوان ۔ کوچوان ۔ پہچوان ۔

ونت ۔ بلونت ۔ جسونت ۔ ساونت ۔ لاج ونت ۔

یا - رسوئیا - بالشتیا - تقریریا - قانونیا -

یت - برچھیت -

یرا - سپیرا - لٹیرا - کمیرا - پتھیرا -

یل - مریل - دبیل - سڑیل - گھایل -

یلا - بسیلا - کسیلا - غصیلا - بجیلا -

یلا - رسیلا - پتھریلا - شرمیلا - نشیلا -

لاحقے بہت ہیں اور یہ کام کی چیزیں ہیں - مگر یہاں تفصیل کی گنجائش نہیں ہیں - اسی قدر مثالوں پر اکتفا کرتا ہوں -

## ۸

ہمارے بزرگوں نے حسب ضرورت نئے مصدر بنائے ہیں - ہندی، فارسی اور عربی لفظوں کے آخر میں مصدر کی علامت لگا دی ہے - مصدر بنانے سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ جو خیال بہت سے لفظوں میں ادا ہو سکتا ہے وہ اختصار کا لباس پہن لیتا ہے - آریائی زبانوں کا یہ بھی ایک خاصہ ہے - انگریزی، فرانسیسی، جرمنی جو یورپ کی ترقی یافتہ زبانیں ہیں - ان میں بے شمار مصادر نئے بنائے گئے ہیں اور ادائے خیالات کے لیے نئے سانچے تیار کیے گئے ہیں - ہمارے اسلاف نے جو مصادر بنائے ہیں - ان کی چند مثالیں یہاں درج کی جاتی ہیں :-

## (۱) مصادر جو ہندی لفظوں سے بنائے ہیں

اُنگلانا (انگلی سے)، پتھرانا (پتھر سے)، پنیانا (پانی سے)، تنبیانا (تانبے سے) ٹھکرانا (ٹھوکر سے)، چٹیانا (چوٹ سے)، چتھاڑنا (چیتھڑے سے)، چکرانا (چکر سے) کچلانا (کامل سے)، کھیلنا (کھیل سے)، گانٹھنا (گانٹھ سے)، للچانا (لالچ سے)

لجانا (لاج سے)، لہرانا (لہر سے)، ہتھیانا (ہاتھ سے)، وغیرہ۔

## (۲) مصادر جو فارسی لفظوں سے بنائے ہیں

انگیزنا (انگیز سے)، بخشنا (بخش سے)، تراشنا (تراش سے)، خریدنا (خرید سے)، داغنا (داغ سے)، رنگنا (رنگ سے)، سروانا (سرو سے)، سہمنا (سہم سے)، شرمانا (شرم سے)، گرمانا (گرم سے)، نرمانا (نرم سے)، گزارنا (گزران سے)، گردانا (گردان سے)، لرزنا (لرز سے)، مستانا (مست سے)، ورغلانا (ورغلان سے)، وغیرہ۔

## (۳) مصادر جو عربی لفظوں سے بنائے ہیں

بحثنا (بحث سے)، بدلنا (بدل سے)، تحصیلنا (تحصیل سے)، دفنا (دفن سے)، غلافنا یا غلیفنا (غلاف سے)، قبولنا (قبول سے)، کفنانا (کفن سے)، افطارنا (افطار سے)، تمیزنا (تمیز سے)، تجویزنا (تجویز سے)، ضدیانا (ضد سے)، کملانا (کامل سے)، وغیرہ

اگر ہم اپنے بزرگوں کی تقلید کریں، تو ہندی، عربی، فارسی الفاظ سے جو ہماری زبان میں مستعمل ہیں نئے مصادر تیار کر سکتے ہیں۔ چونکہ علامت مصدر ہندی ہے اور فعلوں کی تمام گردان بھی ہندی ہوگی۔ اس لیے ہماری زبان کو جو آریائی فطرت ہے وہ بدستور قایم رہے گی اور بہت سے خیالات نہایت آسانی اور اختصار کے ساتھ ادا ہونے لگیں گے اور ہماری زبان بھی دنیا کی ترقی یافتہ زبانوں پر چل پڑے گی اور اس کا دائرہ پہلے سے زیادہ وسیع ہو جائے گا۔ مثال کے طور پر یہاں چند نئے مصادر بنا کر دکھائے جاتے ہیں:۔

برفانا (برف سے)، برقانا (برق سے)، دکنانا (دکن سے)، زلزلانا (زلزلہ سے)، زمزمانا (زمزمہ سے)، زنگارنا (زنگار سے)، زہرانا (زہر سے)، شکلانا (شکل سے)، سبزانا

(سبز سے) سرخانا (سرخ سے) طنطنانا (طنطنہ سے) فلسفانا (فلسفہ سے) اَڑدانا (اژدہا سے) مرکزانا (مرکز سے) منظرانا (منظر سے) نمکانا (نمک سے) شکرانا (شکر سے) نظمانا (نظم سے) نثرانا (نثر سے) ورمانا (ورم سے) جوشانا (جوش سے) ہضمانا (ہضم سے) رسیانا (رس سے) اُداسنا (اداس سے) بھونرانا (بھونرا سے) ترچھانا (ترچھا سے) ٹکسالنا (ٹکسال سے) جھریانا (جھری سے) چرمرانا (چرمر سے) بھجیانا (بھجی سے) ڈینگنا (ڈینگ سے) رسیانا (رس سے) ستھرانا (ستھرا سے) کنڈلانا (کنڈل سے) ٹھپیلانا (ٹھپیلا سے) مرچانا (مرچ سے) نکیلنا (نکیل سے) ہلکانا (ہلکا سے) وغیرہ

واضح ہو کہ ان میں سے وہ مصادر جن کے آخر میں علامت مصدر "انا" ہے لازم اور متعدی دونوں طرح استعمال میں آسکتے ہیں۔ ان مصدروں کو نثرانا۔ گرمانا نرمانا پر قیاس کرنا چاہیئے جو جدید الفاظ بنائے جائیں۔ اگر وہ بار بار استعمال کیئے جائیں تو لوگوں کی زبان اور قلم پر چڑھ جائیں گے۔ اور اپنے معنی خود بتانے لگیں گے لیکن اگر ایسے الفاظ استعمال میں نہ لائے جائیں تو پھر ان کا بنانا بے کار ہے نہ اُن سے زبان میں وسعت پیدا ہوگی اور نہ خود اپنی معنی بتائیں گے۔ یورپ میں اگر ایک شخص کوئی نیا لفظ بناتا اور اسے استعمال میں لاتا ہے اور وہ لفظ قواعد زبان کے مطابق ہوتا ہے اور اس سے کوئی خیال اختصار کے ساتھ ادا ہوتا ہے تو اسے بے تکلف انشا پرداز اور مصنف استعمال کرنے لگتے ہیں۔ اخباروں، رسالوں اور کتابوں میں وہ لفظ جاری ہو جاتا ہے۔ اس لفظ کے بنانے والے پر کوئی شخص یہ اعتراض نہیں کرتا کہ تم نے یہ لفظ کیوں بنایا۔ حالانکہ یہ لفظ ہماری زبان میں پہلے کسی نے استعمال نہیں کیا۔ مگر ہندوستان میں ابھی یہ حالت نہیں ہے۔ یہاں زبان اور قلم کے بہت سے دربان موجود ہیں جو کہتے ہیں، جو الفاظ پہلے زبان میں بن چکے وہ سب سماعی ہیں۔ ان پر قیاس کر کے نئے الفاظ بنانے کی اجازت

نہیں ہے۔ بلکہ یہ مقولہ ان اشخاص کا ہے، جو پرانی لکیر کے فقیر ہیں جو اپنی زبان کو وسیع کرنا نہیں چاہتے بلکہ بنے بنائے الفاظ کو گھٹاتے اور ترک کرتے جاتے ہیں۔ برخلاف اس کے جو نوجوان اور روشن خیال اور تعلیم یافتہ ہیں جن کو جدید خیالات کے ادا کرنے کے لیے نئے سانچوں کی ضرورت ہے۔ جو اپنی زبان کو اسی قدر وسیع دیکھنا چاہتے ہیں، جس قدر کہ یورپ کی زبانیں ہیں، وہ ان چہ میگوئیوں کی مطلق پروا نہیں کریں گے۔ اردو زبان اب دہلی اور لکھنؤ میں محدود نہیں رہی ہے۔ وہ ان حدوں کو توڑ کر باہر نکل چکی ہے۔ اس کے لیے اب اسی قدر وسعت کی ضرورت ہے جس قدر کہ خود ہندوستان میں وسعت ہے۔ وہ اب کسی قوم مثلاً مسلمانوں میں بھی محدود نہیں رہ سکتی۔ اس پر مسلمانوں کی طرح ہندوؤں، سکھوں، عیسائیوں پارسیوں اور دیگر اقوام ہند کا قبضہ ہونا چاہیے۔ کیونکہ یہ قومیں اب تعصبات کے دائروں سے نکل چکی ہیں۔ ان کے درمیان اتحاد اور محبت کا رشتہ قایم ہو چکا ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ ہمارے مستقبل کی کامیابی کا مدار اسی اتحاد اور محبت پر ہے۔ وہ ایک اسٹیج پر کھڑے ہو کر مصافحہ کر رہی ہیں وہ ایک مشترک خیال کے پیچھے دوڑ رہی ہیں۔ اس لئے ایک مشترک زبان اور مشترک ادب ان کے قبضہ میں ہو۔ ان کا فرض ہے کہ وہ اس اتحاد کی زنجیر کو اور زیادہ مضبوط کریں جو چند سال سے قایم ہو چکا ہے اور جو لوگ یقین رکھتے ہیں کہ یہ اتحاد تمام ہندوستان کی نجات کا ذریعہ ہے۔ ان پر لازم ہے کہ وہ اردو زبان کو جو ہندو مسلمانوں کے ملاپ سے پیدا ہوئی ہے۔ ایسی حالت پر پہنچائیں کہ وہ تمام اقوام ہند کی مشترک زبان بن جائے اور اس کے ذریعہ سے ایک مشترک ادب بھی تیار کر ڈالیں۔ جس کے سائے میں وہ سب زندگی کی مسرتیں حاصل کریں اور ترقی اور

کامیابی کے خواب کی تعبیر اسی روشنی میں ان کو حاصل ہو سکے۔

(۹)

اُردو زبان کا موجودہ ادب عربیرانی ادب کی نقل ہے یعنی اس ادب
کی نقل کی گئی ہے جو عرب اور ایران کے متحد اثر سے تیار ہوا ہے اس میں ہندوستانیت
کی جھلک نام کو نہیں ہے۔ اگر ہم اُردو کو ملکی زبان بنانا چاہتے ہیں اور اگر ہم ملکی
ادب پیدا کرنا چاہتے ہیں تو ہمیں اپنی زبان اور ادب میں عربیرانی اثرات کو
اپنے حال پر چھوڑ دینا چاہیے اور اس غلامی کی زنجیروں کو توڑ کر آگے قدم بڑھانا
چاہیے ہمیں ایسا ادب تیار کرنا چاہیے جس کا مطالعہ کرنے والا قدم قدم پر ہندوستانیت
کی نشانیاں دیکھتا جائے۔ یہی نشانیاں اس ادب کو تمام ہندوستان کی نظر میں
محبوب اور عزیز بنا دیں گی۔ موجودہ شاعری کا مطالعہ کرنے والا اپنے تئیں کبھی
قاف اور البرز چوٹیوں پر کھڑا دیکھتا ہے۔ کبھی جیحون سیحون، نیل اور فرات کے
کناروں پر اپنے تئیں سرگرم خرام پاتا ہے۔ اس کی نظر کے سامنے جو پھول ہیں وہ
ایران کے ہیں یعنی سنبل، نرگس، سوسن، ناردن، ارغوان، لالہ، نازبو، نسترن
وغیرہ۔ جن درختوں کی سرسبزی پر اس کی نگاہ جاتی ہے، وہ بھی اسی سرزمین سے
تعلق رکھتے ہیں یعنی سرو، شمشاد، صنوبر، چنار۔ اسی طرح بلبل۔ قمری۔ کبک دری وغیرہ
بھی اسی ملک کے پرند ہیں، جو اس کی آنکھوں میں جلوہ گر ہیں۔ فرہاد۔ وامق مجنوں
اور ان کی معشوقائیں شیریں، عذرا اور لیلیٰ بھی اسی طرف کے انسان ہیں جن کے
ساتھ اس کی دل بستگی ہے۔ برخلاف اس کے جب ہم کالی داس یا والمیک کی
شاعری پر نظر ڈالتے ہیں تو ہم ہر قدم پر اپنے وطن کی جھلکیاں دیکھتے ہیں یہیں کے
سرسبز یا برفانی پہاڑ اپنی عظمت کا نقشہ ہماری آنکھوں کے سامنے کھینچتے ہیں یہیں
کے دریا ہیں جو گگن کھیلتے اور اٹکھیلیاں کرتے ہمارے سامنے سے گزر رہے ہیں۔

یہیں کے درخت ہیں جو پھولوں اور پھلوں سے لدے پھندے ہماری نگاہوں کو شاداب کر رہے ہیں۔ یہیں کے خوش رنگ اور خوش آواز پرند ہیں جو کلول کرتے یا زمزمے کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ ان لازوال اور لافانی شاعروں کے کلام کا ایک ایک صفحہ حب وطن کے جذبات کو اکساتا اور ہمارے دلوں میں مسرت کی روح پھونکتا ہے جو ادب ہمیں درکار ہے وہ ایسا ہی ادب ہے۔ ایسا ہی ادب اس لایق ہو سکتا ہے کہ ہر ہندوستانی اسے دلچسپی کی نظر سے مطالعہ کرے اور جو زبان اس ادب کی حامل ہوگی وہ اس قابل ہو گی کہ اسے ہم ملکی زبان تسلیم کریں۔ غیر ملکی خیالات کو ہم جبراً ہندوستانیوں کے دماغوں میں ٹھونس نہیں سکتے۔ ہندوستانی ہماری زبان سے کیوں محبت کریں جبکہ اس میں کوئی ایسا ادب نہیں ہے جو ان کی نگاہوں کو اپنی طرف کھینچے۔ ان کے دلوں کو اپنے حسن پر مایل کرے۔ انگریزی زبان مدت تک لاطینی اور یونانی ادب کے پھندے میں گرفتار رہی۔ مگر جب اس نے اس غلامی کی زنجیر کو توڑ ڈالا اور وہ آزاد ہو گئی تو اس نے ملکی زبان پہنا۔ ملکی خیالات اور جذبات کے رنگ سے اس لباس کو رنگین کیا۔ اب ہر انگریز اپنے ادب کے خالص ملکی رنگ پر ناز کرتا ہے اور اس کے حسن و جمال پر فریفتہ ہے۔ اس کے ترانوں کو شوق کے کانوں سے سنتا ہے۔ اس کی خوشبوؤں سے اپنے دماغ کو معطر کرتا ہے۔

اے اردو زبان کو ملکی زبان بنانے کی آرزو رکھنے والو! اگر یہ آرزو تمہیں دھوکا نہیں دے رہی ہے۔ فی الواقع یہ تمنا تمہارے دلوں میں موجزن ہے تو اول اپنی زبان میں ایسی وسعت پیدا کرو کہ ہر صوبۂ ہند کا باشندہ اسے اپنی زبان سمجھنے لگے۔ پھر اس میں ایسا ادب تیار کرو جو ہندوستان کی خصوصیات سے لبریز ہو۔ اس ادب میں ایسے اعلیٰ خیالات بھر دو کہ ان کا مطالعہ کرنا ہر ہندوستانی

کے لیئے باعث فخر و ناز ہو۔ ہومر کی کردار نگاری لوگوں کو مجبور کرتی ہے کہ وہ یونانی زبان کا مطالعہ کریں شکسپیر کی فطرت نگاریوں نے ہر ادب آشنا انسان کو انگریزی زبان پڑھنے پر مائل کر دیا ہے۔ کون ہے جو حافظ کے شیریں ترانے سننے کے لیئے فارسی زبان کا مطالعہ نہیں کرے گا۔ کون ہے جو ٹیگور کے روحانی خیالات سے مست ہونے کے لیے بنگالی ادب کے نقاب کو اٹھانا چاہے گا۔ ہاں تو پھر ہمارا بھی فرض ہے کہ ہم ایک ایسا جدید ادب اپنی زبان کے سانچے میں ڈھالیں جس کی رنگا رنگی اور دل فریبی دیکھنے کے لیے اول ہندوستانیوں کی اور پھر یورپ کے باشندوں کی گردنیں اٹھتی نظر آئیں۔ تبذل اور عامیانہ خیالات جب تک ہمارے ادب کی سطح پر تیرتے رہیں گے۔ اندرونی اور بیرونی فطرت کے نئے چربے جب تک ہماری زبان میں اتارے نہیں جائیں گے۔ جدید معلومات کی سوئیں جب تک ہماری ادبیات میں کھولی نہ جائیں گی۔ حب وطن کے جذبات جب تک ہمارے کلام کا اصلی عنصر نہ بن جائیں گے، یہ امید ہمیں نہیں رکھنی چاہیئے کہ ہمارے تمام اہل وطن ہماری زبان اور ادب کو اپنی زبان اور اپنا ادب خیال کریں گے اور یہ توقع رکھنا بھی بیجا ہوگا کہ بیرونی دنیا ہمارے ادب اور ہماری زبان کو عزت اور حرمت کی نظر سے مطالعہ کرے گی۔ کوئی حکومت نہیں ہے جو اہل وطن کو ہمارے ادب کی تعلیم پر مجبور کرے۔ کوئی قانون نہیں ہے جو ہندوستان کی قوموں کو ہماری زبان پڑھائے تو پھر بس ایک ہی تدبیر ہے جس سے ہم اہل وطن کے دلوں کو مسخر کر سکتے ہیں۔ ان کی نگاہوں کو اپنے لطیف ادب سے مسرور اور ان کے کانوں کو اپنی زبان کے شیریں ترانوں سے لذت اندوز کر سکتے ہیں اور وہ تدبیر یہ ہے کہ ہم اپنی زبان اور اپنے ادب کو دلچسپیوں سے بھر دیں، اعلا خیالات اور پاکیزہ معلومات سے مالا مال کر دیں۔ اُن میں ایسی لچک پیدا کر دیں کہ وہ اب جس قدر اہل وطن سے

دُور ہیں، اسی قدر اُن سے قریب ہو جائیں۔ ان کو اس زبان اور اس ادب میں اپنی ہر چیز آئینہ کی طرح نظر آئے۔ اُن میں اہلِ وطن کے دلوں اور دماغوں کا پورا عکس دکھائی دے، یہاں تک کہ اگر دانایانِ فرنگ اپنے شوق کی دوربین لگاکر دیکھیں تو اُن کو ہماری ادبیات میں ہمارے اہلِ وطن کی جیتی جاگتی تصویریں نظر آئیں۔ وہ اس کے مطالعہ سے ہمارے دماغوں کی رفتار سے ہمارے دلوں کی جنبشوں سے ہماری زندگی کی راحتوں اور کلفتوں سے اور ہماری قومیت کی بلندیوں اور پستیوں سے آگاہ ہو جائیں۔

بیسویں صدی عیسوی کا ربع اوّل جو گزر رہا ہے ہندوستان کی تاریخ میں ایک نہایت مبارک دَور ہے اس دَور میں ہندوستان کی وہ قومیں جو ہمیشہ دست و گریباں رہتی تھیں اور ایک دوسرے کا خون بہانے پر کمربستہ تھیں، اب شیر و شکر ہو رہی ہیں۔ اب اتحاد کی سنہری زنجیروں کو ایک دوسرے سے وابستہ کر رہی ہیں۔ تعصبات کی چنگاریاں اب مدھم ہو کر رہ گئی ہیں غفلتوں اور نادانیوں کا گرداب دب گیا ہے۔ ہندوستان کا مستقبل روشن نظر آتا ہے۔ بیداری کی روشنی اُس ملک کے اُفق پر طلوع کر رہی ہے۔ اس مبارک اور سعید وقت میں ہندوستان کی تمام قوموں کو باہم مل کر ایک ایسی زبان میں تبادلۂ خیالات کرنا چاہیئے جو سب کے لیے محبوب اور دلکش ہو اور وہ زبان اردو ہے۔ بشرطیکہ اس کو وسیع کریں۔ اس میں ملکی خصوصیات پیدا کریں۔ اس کو آسان اور دلچسپ بنائیں اور ہر شخص کو مجبور کریں کہ وہ اس زبان کی عمارت کو بلندی پر پہنچانے میں مدد دے اور اس کی توسیع اور ترقی میں ہاتھ بٹائے۔ اگر ہمارے دل کدورتوں سے پاک ہو چکے ہیں، اگر سچائی کا نور ہماری آنکھوں میں بھر چکا ہے تو پھر یہ بات یقینی ہے اور اٹل ہے کہ ہم اس ملکی تحریک میں ایک دن کامیاب ہوں گے اور دنیا کا کوئی استبداد

ہماری ترقی اور اتحاد کی بنیادوں کو ہلا نہ سکے گا۔

(۱۰)

ہم چاہتے ہیں کہ اُردو وسیع ہو اور ہر قسم کے مطالب اور ہر رنگ کے خیالات ادا کرنے کی طاقت اُس میں پیدا ہو، اس کا اصول یہ ہے کہ ہم اپنی زبان کے موجودہ الفاظ سے ان قاعدوں کے مطابق جن پر ہمارے اسلاف عمل کر چکے ہیں، نئے الفاظ پیدا کریں۔ ایسے نئے الفاظ بنائیں جو ہمارے لاحقوں اور سابقوں کے لگانے سے تیار کئے گئے ہوں، ایسے نئے مرکبات تیار کریں، جو ہماری زبان کے پہلے مرکبات کے مشابہ ہوں اور جن میں ترکیب کے انہیں طریقوں سے کام لیا گیا ہو، جن کو ہمارے اسلاف نے اختیار کیا تھا۔ ایسے نئے مصادر ایجاد کریں جو ہمارے مستعمل اور رائج الفاظ سے بنائے گئے ہوں، جس طرح کہ ہمارے بزرگوں نے حسب ضرورت نئے مصادر عربی، فارسی الفاظ سے بنا لیے تھے۔ ہندی زبان کے شیریں اور آسان لفظوں کا اضافہ بھی ہم اپنی زبان میں کر سکتے ہیں۔ ان لفظوں کا بڑھانا بھی ہم ضروری جانتے ہیں، جو ہندی زبان سے لئے گئے ہیں، اور ہندوستان کی جدید زبانوں میں کسی تغیر کے ساتھ یا بلا تغیر گھل مل گئے ہیں۔ توسیع زبان سے ہمارا یہ مقصد ہرگز نہیں کہ غیر زبانوں کے الفاظ کی بھرمار کر دی جائے۔ مثلاً ہمارے ایک انگریزی خواں دوست فرماتے ہیں:۔

"جب ہم شام کو واک کر کے آئے تو بہت ٹائرڈ معلوم ہوئے، فوراً ایک چیر پر بیٹھ گئے۔ ہماری طبیعت کو سموک کرنے کی خواہش پیدا ہوئی۔ میچز نہ تھی سگار کو کنڈل سے لائٹ کر لیا۔ اس نے مائنڈ پر سوونگ ایفکٹ کیا"۔

یا ہمارے ایک پنڈت جی تلسی داس کی رامائن کے ایک شعر کی تفسیر اس طرح فرماتے ہیں:۔

"ست سنگتی مُد اور منگل کا مول ہے اور سنجم نیم جوگ بیراگ وغیرہ سب سادھن

پھول ہیں اور ستّی پھل ہے۔ یہاں منگل کو ایک برکش مانا ہے جس کی جڑ ست سنگ رام کرپا ہے اور سنجم نیم وغیرہ جو سادھن ہیں اُس جڑ کا سینچنا ہے اور برہم گیان اور موکش چاہنے والوں کو پریم کا ہونا یہ پھل ہے۔ تاتپریہ ہے کہ رام کرپا کی بنا رام کی پربھوتا جانی نہیں جاتی۔ یعنی منگل برکش کی جڑ نہیں جمتی اور بنا جڑ جمے پربتی روپی پھول نہیں آتا اور بنا پریم پھول کے لگے بھگتی روپی پھل نہیں لگتا۔ اس سب کا مطلب یہ ہوا کہ بنا رام نام کے کوئی موکش یا بھگتی کر پا نہیں سکتا۔ یعنی شبھ کرموں کی جڑ کیول رام کرپا یا ہری داسوں کا سنگ ہے اور کوئی تدبیر نہیں ہے۔"

یا ہمارے ایک عزیز دوست جن کی دلفریب صورت ابھی ابھی نظروں سے چھپ گئی ہے اور ہماری آرزو ہے کہ وہ پھر ہماری محفلوں میں جلوہ گر ہوں اور اپنی سحر بیانیوں سے دلوں کو پھر مسخر کریں۔ اپنے تذکرہ کے صفحہ ۱۸۸ و ۱۸۹ پر تحریر کرتے ہیں:۔

تمام نام نہاد علوم و فنون جدل و خلاف و تعمقات وہمیہ و خیالیہ و ضاعات تشکیکیہ و مطالب شرعیہ از قبیل مقولات کم و کیف والاین والمتی و لما و اد مباحث و مبانی تراشیدہ و خراشیدہ متکلمین مجادلین و اصول مصنوعہ و قواعد مزعومہ ارباب قیل و قال و پرستاران آرا و اقوال رجل من الرجال و اشغال و تشددات بدعیہ و محدثۂ اصحاب خوانق و صوامع و جبال و اوہام و ظنون فاسدہ و خلاء اعجام و مولدین و رہبانیت عربیہ باسم و زعم واردات و مکشوفات و بوارق و احوال بلکہ وہ تمام و سائتر و اساطیر ضالہ و مضلہ جو انتحال المبطلین و تاویل الجاہلین و تحریف الغالین کے اقسام ثلاثہ ضلالت میں داخل ہیں۔ یا فتنۂ شبہات و فتنۂ شہوات کے شجرۃ الزقوم کے برگ و بار یا ایک تیسری تقسیم ضلالت کی

بناء پر ان کو فتنۂ جدل و فتنۂ رائے کے کنوز و فساد و وفا یں بطلان میں سے یقین کرنا چاہیئے کہ "ما ضل قوم بعد ہدی کانوا علیہ الا اوتو الجدل (رواہ الترمذی واحمد و ابن ماجہ) اور یستفتون فیفتون برائہم فیضلون ویضلون (رواہ ابن عمر واخرجہ البخاری وغیرہ ذالک من احادیث الباب) تو یہ سب کچھ بھی فی الحقیقت حدیث نفس کے مظاہر و ثمرات میں سے ہیں۔"

غالب ناحق بدنام ہے کہ اس کے کلام میں فارسی الفاظ اور فارسی ترکیبیں حد اعتدال سے زیادہ ہیں انھوں نے اس کے کلام کو اردو کے دائرہ سے خارج کر دیا ہے۔ صحیح یہ ہے کہ غالب کی کوئی نظم ان عجیب و غریب شعروں کی گرد کو بھی نہیں پہنچ سکتی۔ یہ اردو کی توسیع نہیں تخریب ہے۔ یہ غریب الفاظ اور ثقیل ترکیبیں اردو کی فصاحت اور سلاست پر بوجھ ہیں۔ اردو ان کا تحمل نہیں کر سکتی۔

(۱۱)

اردو کو ملکی زبان یا ہندوستان کی عام زبان بنانے کے لیے اور بھی چند تدبیریں ہیں جو ذیل میں درج کی جاتی ہیں:-

اوّل۔ اردو شاعری میں وہ بحریں اختیار کی جائیں جو ہندی عروض میں ہیں اور جو اس ملک کی موسیقی کے مطابق ہیں۔ عرب کی بحریں عرب کی موسیقی کے مطابق ہیں اور عربی لفظوں کی حرکات و سکنات کا اقتضا یہ ہے کہ وہی بحریں اختیار کی جائیں جو حرکات و سکنات کو بے تکلف ادا کر سکتی ہیں۔ انگریزی بحروں کا بھی یہی حال ہے۔ ہمارے شاعروں نے جس طرح غیر ملکی خیالات کا چربہ اتارا ہے اسی طرح انھوں نے غیر ملکی عروض بھی اختیار کیا ہے جو یہاں کی موسیقی کے مطابق نہیں ہے اور نہ ہمارے لفظوں کے حرکات و سکنات کا تقاضہ ہے کہ یہ بحریں اختیار کی جائیں۔ یہی سبب ہے کہ شعر ہر شخص نہیں کہہ سکتا اور جو کہہ سکتا ہے

اس کو ادائے خیالات میں دشواری محسوس ہوتی ہے۔ لفظوں کی حرکات و سکنات کی مطابقت نہ ہونے کے سبب اردو کی موجودہ بحروں میں ان لفظوں کو بالجبر داخل کرنا پڑتا ہے یہ مسئلہ تفصیل طلب ہے مگر افسوس ہے کہ اس مختصر مضمون میں تفصیل کی گنجایش نہیں۔

دوم۔ اردو نثر میں ایسے افسانے لکھنے چاہیئیں جن میں ہندوستانیت کا عنصر نمایاں ہو اور اُن کی زبان عام فہم ہو اور واقعات و اشخاص اسی سرزمین سے تعلق رکھتے ہوں۔ نیز اس ملک کی خصوصیات کی جھلکیاں ان میں جابجا نظر آئیں اور اہل ملک کی زندگی اور معاشرت کے مناظر بھی مطالعہ کرنے والوں پر آئینہ ہو جائیں۔ ایسے افسانوں کو عام آدمی بڑی دلچسپی کے ساتھ پڑھیں گے اور ان سے زبان کی اشاعت خود بخود ہو گی۔

سوم۔ قومی مدارس میں ہندو مسلمانوں طلبہ ایک ساتھ داخل کئے جائیں تاکہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ محبت و رواداری سیکھیں۔ ایک دوسرے کی تاریخی و مذہبی روایات سے آگاہ ہوں اور وہ ہندوستان کی خدمت کے لیے آئندہ ایک پلیٹ فارم پر کھڑے ہو سکیں اور ایک مشترک زبان اور مشترک ادب کے حامل ہوں۔

چہارم۔ اخبارات و رسایل اسی پالیسی کے ماتحت نکالے جائیں اور ان میں اتحادی خیالات ظاہر کیے جائیں تاکہ ان کے مطالعہ کرنے والوں کے دماغ ایک ہی طرح سوچیں اور ان کی زبانیں ایک ہی طرح بولیں۔ ان کی راحتوں اور کلفتوں کا محور ایک ہی ہو وہ سب مل کر ترقی کی ایک ہی منزل پر گام زن ہوں۔

پنجم۔ ایسے تقریر خانے اور مطالعہ خانے کھولے جائیں جن میں ہندو مسلمان نوجوان یکساں طور سے شریک ہوں اور باہم تبادلۂ خیالات کر سکیں۔

ششم۔ ایک سب سے ضروری بات یہ ہے کہ خود اردو زبان کے رسم خط کو

ایسے سانچے میں ڈھالنا چاہیئے کہ جو کچھ لکھا جائے صحیح پڑھا جائے اور بے تکلف پڑھا جائے۔ لفظوں کی تحریر اس زبان کے تلفظ اور لب و لہجہ کے مطابق نہیں ہونا چاہیئے جس سے کہ وہ الفاظ ہماری زبان میں منتقل ہوئے ہیں بلکہ ہر لفظ کی تحریر اس طرح ہونی چاہیئے جس طرح کہ ہم بولتے ہیں۔ اس لحاظ سے ضروری ہے کہ ہم اپنی الف، بے، تے میں سے وہ حروف نکال دیں جن کی آواز ہماری زبان میں ایک ہے اور ان میں سے صرف ایک حرف اختیار کر لینا چاہیئے۔ مثلاً ث۔ س۔ ص میں سے صرف ایک حرف س رکھنا چاہیئے۔ ح۔ ہ میں سے صرف ہ کو اختیار کر لینا چاہیئے۔ ط۔ ت میں سے ت باقی رکھی جائے۔ ذ۔ ز۔ ظ ض میں سے تنہا ز کافی ہے۔ یہ سچ ہے کہ ایسا کرنے سے الفاظ کی اصلیت گم ہو جائے گی مگر ان کے پڑھنے اور سمجھنے میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔ یہ بات کہ کسی لفظ کی اصلیت کیا ہے اور وہ کس زبان کا لفظ ہے اور اس زبان میں کس حرف سے لکھا جاتا ہے جستجو کرنے والوں کو لغت نویس بتائے گا۔ عام لکھنے اور پڑھنے والوں کا کوئی تعلق اس تحقیقات سے نہیں ہے۔ اب بھی ایسے الفاظ ہماری زبان میں موجود ہیں جن کی اصلیت کا کوئی پتہ ان لوگوں کے سوا جو لسانیات کا مطالعہ کرتے ہیں، اور کوئی شخص نہیں جانتا۔ اس مسئلہ میں میری اور عبدالحق صاحب بی۔ اے (سکرٹری انجمن ترقی اردو) کی رائے ایک ہے۔ اگر ہم اس نظریہ پر عمل کریں تو اردو کی زبان کی اشاعت کا دائرہ بہت وسیع ہو جائے گا۔ ہر شخص نہایت آسانی سے ہماری زبان لکھ پڑھ سکے گا بچوں کو پڑھانے کی ابتدائی کتابیں اور عام لوگوں کے پڑھنے کے افسانے اسی اصول پر چھاپ کر نہایت ارزاں قیمت پر شایع کرنے چاہئیں۔

ہفتم۔ جب ہماری زبان مادی بناوٹ کے لحاظ سے ہندی سے قریب تر ہو جائے اور اس کی صورت یعنی طرز خط میں بھی سہولت پیدا کر دی جائے تو پھر بھی ممکن ہے کہ بہت سے لوگ ہماری زبان کے فارسی نما خط پر ہندی خط کو ترجیح دیں اور اپنی

تعلیم اور اپنا مطالعہ اسی خط میں جاری رکھیں۔ اگر ایسا واقعہ ظہور میں آئے تو ہم کو زبان کے اتحاد پر قناعت کر لینی چاہیے اور اس کی پروا نہیں کرنی چاہیے کہ ہمارے بعض اہل وطن ہندی خط میں اس زبان کا مطالعہ کرتے ہیں اور بعض اردو خط میں، اس سے عملاً کوئی ہرج نہ ہو گا۔ کیونکہ ہمارا اصلی مقصد یہ ہے کہ ہماری زبان ملکی زبان کے درجے تک پہنچ جائے اور بس۔

---

# ہمارے شاعروں کی نفسیات

شعر کہنے کے وقت اردو زبان کے شاعر کی نفسیات کیا ہوتی ہے اس پر توجہ کرنے سے پہلے یہ امر واضح ہونا چاہیے کہ یورپ کی شاعری کا اقتضا اور ہے اور ہماری شاعری کا اقتضا اور۔ یورپ میں شاعر کے نزدیک خیال قافیہ پر مقدم ہے۔ برخلاف اس کے ہمارے ہاں قافیہ خیال پر مقدم ہے۔ اس اختلاف کے سبب یورپ کے شاعر اور ہمارے شاعر کی نفسیات میں بڑا اختلاف ہو گیا ہے۔ یورپ کی قدیم زبانیں یونانی اور لاطینی بہت وسیع تھیں اور ان میں قافیہ کے الفاظ کثرت سے مل سکتے تھے، تاہم انھوں نے ہمارے خیال میں رکاوٹ پیدا ہونے کے لحاظ سے نظم عاری کو رواج دیا تھا۔ یورپ کی موجودہ زبانوں میں جرمن، فرنچ اور انگریزی بھی وسیع ہیں اور ان میں بھی قافیے کے الفاظ بہت موجود ہیں، تاہم وہ بھی نظم عاری لکھ جاتے ہیں۔ لمبی نظمیں اکثر اسی رنگ میں ہیں۔ وسیع زبانوں میں قافیے کے الفاظ بکثرت ملنے سے خیال کے ادا کرنے میں بہت کم دشواری پیش آسکتی ہے۔ تاہم مسلسل اور طویل خیالات میں ایک گونہ رکاوٹ پیدا ہوتی ہے، اس بنا پر باکمال شعرا نے ادائے خیال کو مقدم سمجھ کر ضرورت کے وقت اس رکاوٹ کو دور کر دیا ہے۔ عربی زبان میں بھی الفاظ کی کثرت ہے اور قافیے کثرت سے ملتے ہیں۔ یہاں تک کہ لغت نویسوں نے لغت کی ترتیب میں، جہاں ابتدائی حرف کا خیال رکھا ہے وہاں آخری حرف کا بھی لحاظ کیا ہے اور دنیا کی تمام ڈکشنریوں کے برخلاف عربی کو ڈکشنریوں میں آخر کا حرف باب بنایا گیا ہے اور ابتدائی حرف بطور فصل کے رکھا گیا ہے۔ عربی لغت کو بیک نظر

دیکھنے سے پتہ چل جاتا ہے کہ اس زبان میں شاعری کرنا کس قدر آسان ہے جو قافیہ آپ اختیار کریں۔ اس کے ہم وزن الفاظ آپ کو آسانی سے بہت سے مل جائیں گے۔ ایامِ جاہلیت کی شاعری عام طور سے قصاید کی شکل میں ہے۔ ہر قصیدہ میں ایک قافیہ اول سے آخر تک ہے اور ادائے خیال میں جو روانی ان شعرا کے کلام میں ہے اس سے یہ نتیجہ صاف طور پر نکلتا ہے کہ ہر خیال کے ادا کرنے کے وقت مناسب قافیہ شاعر کے ذہن میں آسانی سے آجاتا ہے۔

فارسی زبان میں الفاظ اس کثرت سے نہیں کہ مناسب قافیے آسانی سے ہر خیال کے ادا کرنے کے وقت مل جائیں۔ یہ زبان بذاتِ خود وسیع نہیں ہے جب سے عربی زبان نے اس زبان پر اپنا اثر ڈالا ہے اس میں الفاظ کی تعداد بڑھ گئی ہے تاہم جس کثرت سے عربی زبان میں ہم وزن الفاظ مل جاتے ہیں، اس کثرت سے اس زبان میں نہیں ملتے۔ یہی وجہ ہے کہ جس طرح اہلِ یورپ نے لمبی داستانوں کے لیے نظم عاری کا طریقہ اختیار کیا ہے اہلِ ایران نے ایسی داستانوں کو مثنوی کی شکل میں ادا کیا ہے مثنوی میں ہر شعر کے لیے صرف دو قافیے تلاش کرنے پڑتے ہیں جو اکثر آسانی سے مل جاتے ہیں۔ ہندوستان کی قدیم شاعری میں بھی لمبی داستانوں کے لیے یہی شکل اختیار کی گئی ہے۔ قصیدہ کی شکل میں ایسے طویل واقعات ادا نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ اس کی بنیاد ایک قافیہ پر ہوتی ہے اور اگرچہ عربی زبان میں ہم وزن الفاظ کثرت سے ملجاتے ہیں تاہم یہ بات ممکن نہیں ہے کہ ایک قافیہ پر ساری داستان کی بنیاد رکھی جائے۔ یہی سبب ہے کہ عربی زبان میں لمبی منظوم داستانیں نہیں ملتیں۔ مثنوی کی شکل ایرانیوں نے اختیار کی ہے۔ عربی میں اہلِ زبان نے مثنویاں نہیں لکھیں، اگر عربی زبان میں مثنوی کی شکل اختیار کی جاتی، یا نظم عاری کا طریقہ چل پڑتا تو پھر اس زبان میں بھی ایلیڈ اور شاہنامہ جیسی طویل منظوم داستانیں مل سکتی تھیں۔ عرب کی

عشقیہ شاعری بھی قصیدہ کی شکل میں ہے۔ اگر ایرانی بھی اس قسم کی شاعری قصیدے کی شکل میں کرتے اور تمام نظم کی بنیاد ایک قافیہ پر رکھتے تو کام چل سکتا تھا مگر افسوس ہے کہ انھوں نے قافیہ کے ساتھ ردیف کا دم چھلا لگا دیا۔ چونکہ غزلیں اکثر گانے کے کام میں آتی ہیں، اس بنا پر ایرانیوں نے خیال کیا کہ قافیہ کے ساتھ ردیف کا التزام نظم میں زیادہ موسیقیت پیدا کرے گا اور ردیف اور قافیہ ہر شعر میں آکر سننے والوں کے کانوں میں زیادہ متوازن معلوم ہوں گے۔ یہ لَے یہاں تک بڑھی کہ بغیر ردیف کی غزلیں پسند نہیں آتی تھیں اگر فارسی زبان کے دیوان اٹھا کر دیکھو تو ایسی غزلیں بہت کم ملیں گی جن میں قافیہ ہی قافیہ ہو اور ردیف نہ ہو، یہی باعث ہے کہ عاشقانہ خیالات کا مسلسل طور سے بیان کرنا غزل کی شکل میں مشکل ہو گیا۔ قافیہ اور ردیف خیال پر مقدم ہو گئے۔ ایک شعر کا مضمون دوسرے شعر کے مضمون سے جداگانہ ہونے لگا یعنی ایک شعر کو دوسرے شعر سے کوئی تعلق نہیں رہا۔ اگر ایک شعر میں محبوب کی جدائی کی شکایت ہے تو دوسرے شعر میں وصال حاصل ہونے پر خوشی کا اظہار ہے۔ اگر ایک شعر میں دنیا کی مذمت بیان کی گئی ہے تو دوسرے شعر میں اس کی تعریف ہے۔ نظم کی یہ ایسی عجیب شکل ہے کہ دنیا کی کسی زبان میں اس کی مثال نہیں ملے گی۔ اس سے تمام شعرا مجبور ہو گئے کہ مسلسل غزلیں نہ لکھیں، فارسی شعرا کے دیوانوں میں مسلسل غزلیں اس قدر کم ملتی ہیں کہ ان کا عدم وجود برابر ہے۔ ایران کی شاعری اسی حالت میں تھی کہ وہ ہندوستان میں پہنچی، اوّل یہاں کے شعرا نے خود فارسی زبان میں اسی طریقہ کی غزلیں لکھنی شروع کیں۔ پھر جب اردو میں شاعری کا آغاز ہوا تو اسی طریقہ کی نقل اس زبان میں بھی کی گئی۔ اب تک غزل کا یہی طریقہ ہمارے ملک میں جاری ہے۔ اسی طریقہ کے سبب ہمارے شعرا جب غزل لکھنے بیٹھتے ہیں تو پہلے اس غزل کے لیے بہت سے قافیے جمع کر کے ایک جگہ لکھ لیتے ہیں پھر ایک قافیہ کو پکڑ کر اس پر شعر تیار کرنا چاہتے ہیں، یہ قافیہ جس خیال کے ادا کرنے پر مجبور کرتا ہے۔

اسی خیال کو ادا کر دیتے ہیں پھر دوسرے قافیہ کو لیتے ہیں۔ یہ دوسرا قافیہ بھی جس خیال کے ادا کرنے کا تقاضا کرتا ہے، اسی خیال کو ظاہر کرتے ہیں گو کہ یہ خیال پہلے خیال کے برخلاف ہو' اگر ہماری غزل کے مضامین کا ترجمہ دنیا کی کسی ترقی یافتہ زبان میں کیا جائے، جس میں غیر مسلسل نظم کا پتہ نہیں ہے تو اس زبان کے بولنے والے اس اختلاف خیال کو دیکھ کر حیران رہ جاتے ہیں' ان کو اس بات پر اور بھی حیرت ہوتی ہے کہ ایک شعر میں جو مضمون ادا کیا گیا ہے اس کے ٹھیک برخلاف دوسرے شعر کا مضمون ہے کچھ پتہ نہیں چلتا کہ شاعر کا اصل خیال کیا ہے وہ پہلے خیال کو مانتا ہے یا دوسرے خیال کو اس کی قلبی صدا پہلے شعر میں ہے یا دوسرے شعر میں۔

مولانا حالیؔ نے اپنے دیوان کے دیباچہ میں خیالات شاعرانہ کے اس اختلاف و تناقص کا عذر کیا ہے وہ لکھتے ہیں کہ:۔

جس طرح ایک فلسفی یا مورخ کی تصنیف میں اختلاف پایا جانا اس تصنیف کو عیب لگاتا ہے۔ اسی طرح شاعر کے کلام کو عیب نہیں لگاتا بلکہ اس کا بے ساختہ پن ظاہر کرتا ہے جس کو شاعری کا زیور سمجھنا چاہیئے۔ فلسفی یا مورخ ہر ایک چیز پر اس کے تمام پہلو دیکھ کر ایک مستقل رائے قایم کرتا ہے اور اس لیے ضرور ہے کہ اس کا بیان جامع و مانع ہو لیکن شاعر کا یہ کام نہیں ہے بلکہ اس کا کام یہ ہے کہ ہر ایک شئے کا جو پہلو اس کے سامنے آئے اور اس سے کوئی خاص کیفیت پیدا ہو کر اس کے دل کو بے چین کر دے' اس کو اسی طرح بیان کرے پھر جب دوسرا پہلو دیکھ کر دوسری کیفیت پیدا ہو جو پہلی کیفیت کے خلاف ہو' اس کو دوسری کیفیت کے موافق بیان کرے وہ کوئی فلسفہ یا تاریخ کی کتاب نہیں لکھتا۔ تا کہ اس کے حقایق و واقعات کے ہر ایک پہلو پر نظر رکھنی پڑے بلکہ جس طرح ایک فوٹو گرافر ایک ہی عمارت کا کبھی رو کار کا اور کبھی چھیت کا، کبھی اس ضلعے کا اور کبھی اس ضلعے کا جدا جدا نقشہ

نقشہ اتارتا ہے اسی طرح شاعر حقایق و واقعات کے ہر ایک پہلو کو جدا جدا رنگ میں
بیان کرتا ہے، پس ممکن ہے کہ شاعر ایک ہی چیز کی کبھی تعریف کرے اور کبھی مذمت
اور ممکن ہے کہ وہ ایک اچھی چیز کی مذمت کرے اور بری چیز کی تعریف، کیونکہ خیر محض
کے سوا ہر چیز میں شر کا پہلو اور شر محض کے سوا ہر شر میں خیر کا پہلو موجود ہے عقل، علم،
زہد، دولت، عزت اور آبرو عموماً ممدوح و مقبول سمجھی جاتی ہیں، مگر شعرا نے ان کی جا بجا
مذمت کی ہے، اسی طرح دیوانگی، ناداقی، رندی، فقر و ذلت اور رسوائی عموماً مذموم و مردود
گنی جاتی ہیں لیکن شعرا ان کے اکثر مداح رہے ہیں۔"

"شاعر ایک ہی چیز کی کبھی ایک حیثیت سے ترغیب دیتا ہے اور کبھی دوسری حیثیت
سے نفرت دلاتا ہے وہ کبھی قدما کے مقابلہ میں اس لیے کہ وہ استاد اور موجد فن تھے، اپنے
تئیں ناچیز اور بے حقیقت بتاتا ہے اور کبھی اس لیے کہ اس نے ان کی دولت میں
کسی قدر اپنی کمائی شامل کی ہے، جو ان کے پاس نہ تھی۔ اپنے تئیں ان پر ترجیح دیتا ہے
وہ کبھی دنیا کی اس لیے تحقیر کرتا ہے کہ وہ دار الغرور اور دار المحن ہے اور کبھی اس کی بڑائی اور
عظمت اس لیے بیان کرتا ہے کہ وہ مزرعۂ آخرت ہے، گورنمنٹ کی کبھی اس کی خوبیوں
کے سبب سے ستائش کرتا ہے اور کبھی اس کی ناگوار کارروائیوں کے سبب شکایت۔"

شاعرانہ خیالات کے اختلاف و تناقص کی اس توجیہ کو جو مولانا حالی نے بیان
کی ہے، ہم ہر حالت میں صحیح خیال نہیں کرتے، یہ تو سچ ہے کہ شاعر کے سامنے ایک شئے کا
جو پہلو آئے اس کا ہو بہو ادا کرنا اس کا فرض ہے۔ مگر یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ اس کیفیت
کے طاری ہونے سے پانچ منٹ بعد اسی شئے کا دوسرا پہلو اس کے سامنے اس طرح آئے
کہ ایک متضاد و متناقص کیفیت پیدا کر دے اور اس کو مجبور کر دے کہ وہ فوراً دوسرا متناقص
خیال اسی زور اور اسی جوش سے بیان کرے جس زور اور جوش سے کہ اس نے پہلے خیال
کو بیان کیا تھا فوٹوگرافر اپنے کیمرے کو چشم زدن میں ایک طرف سے دوسری طرف موڑ دیتا ہے

مگر ذہن انسانی کی یہ کیفیت نہیں ہے۔ اس پر ایک واقعہ کا عکس جو سامنے سے پڑتا ہے اور اس سے ایک خاص کیفیت پیدا ہوتی ہے، یہ کیفیت اس کو بے تاب کرتی ہے کہ اس کے متعلق اپنے جذبہ کو بیان کرے، جب تک یہ کیفیت اس کے ذہن سے محو نہ ہو جائے اس کے برخلاف دوسرے واقعہ سے کوئی بے چین کرنے والی کیفیت اس کے ذہن میں پیدا نہیں ہو سکتی، ذہنی پلیٹ سے پہلے واقعہ کا عکس یا تو مٹ جانا چاہیے یا اس قدر دھندلا پڑ جانا چاہیے کہ گو یا وہ کبھی محسوس ہی نہیں ہوا تھا۔ تب البتہ ممکن ہے کہ متضاد واقعہ اپنا عکس ڈال کر دوسری بے تابانہ کیفیت پیدا کر سکے، ایک ہی سانس میں دنیا کی مذمت اور اس کی مدح کسی شاعر کے ذہن میں ایسے جوش کے ساتھ پیدا نہیں ہو سکتی کہ وہ اس کو اظہار خیال پر مجبور کر دے، ایک ہی غزل کے ایک شعر میں دنیا کی مذمت اور دوسرے شعر میں اس کی مدح اور اسی طرح کے متناقض و متضاد خیالات اس قدر جلد بیان کرنا شاعری کو بے شک عیب لگاتا ہے اور اس سے صاف طور پر سمجھ میں آتا ہے کہ یہ دونوں خیال جو ایک دوسرے کے برخلاف ہیں، اس کی ذہنی کیفیتوں کے پر تو نہیں ہیں بلکہ یہ ایک مصنوعی اظہار خیال ہے جس پر شاعر ردیف اور قافیہ کے اقتضا سے مجبور ہوا ہے۔ کیونکر ممکن ہے کہ شاعر ایک لمحہ میں ایک چیز کی ترغیب دلا کر دوسرے لمحہ میں اس چیز سے نفرت دلائے۔ یہ انسان کی طبعی نفسیات کے برخلاف ہے، ہاں یہ بات بے شک ممکن ہے کہ ایک زمانہ میں شاعر مثلاً دنیا کو رغبت کی نگاہ سے دیکھتا تھا اور اس کی ہر شئے اس کے دل پر ایک دلفریب عکس ڈالتی تھی، اور اس کے جذبات کو رنگین کرتی رہتی تھی اس زمانے میں اگر شاعر اپنی اس ذہنی کیفیت کو بیان کرتا تو اس کا بیان سرتاپا دنیا کی دلکش کیفیت کی تصویر ہوتا اور اس سے سننے والوں کو ترغیب ہوتی کہ وہ بھی شاعر کی طرح دنیا کے دلچسپ رنگوں کا نظارہ کریں اور اس سے پر لطف اٹھائیں اگر شاعر کو پے درپے ناکامیوں سے اور دل شکن واقعات کے مسلسل پیش آنے سے دنیا کی

طرف سے نفرت ہو جاتی اور بیزاری کا جذبہ اس کے دل میں شدومد سے پیدا ہو جاتا تو اس دوسرے زمانے میں وہ اپنی اس ذہنی کیفیت کو یاوسانہ لہجہ میں بیان کرسکتا تھا اور اس کا اثر بھی سننے والوں پر ضرور ہوتا۔ کیونکہ شاعر کا بیان اس حالت میں بھی اسکی ذہنی کیفیت کی سچی تصویر ہوتا۔ اور اس میں بھی صداقت اور جوش موجود ہوتا پس ایک لمحہ کے بعد دوسرے لمحہ میں شاعر کے اختلافِ بیان اور تناقض خیالات سے اس کا بے ساختہ پن ظاہر نہیں ہوتا اور نہ شاعری کا نیوب ہے بلکہ اس سے صداقت شعری پر حرف آتا ہے اور شاعر کے دل کی اصلی کیفیت کا اظہار نہیں ہوتا۔ اور اس کی شاعری کے مصنوعی اور غیر حقیقی ہونے کی خبر دیتا ہے اور بتاتا ہے کہ شاعر فقط نقال ہے اسکی شاعری اس کے دل کی آواز نہیں ہے وہ مختلف خیالات کو جو شعرائے زمانہ سابق نے وقتاً فوقتاً بیان کیے ہیں بغیر اس کے کہ اپنی ذہنی کیفیت کی جولان پر لگائے محض نقل و تقلید کے انداز سے بیان کرتا ہے اور ظاہر ہے کہ یہ شاعری کا سخت عیب ہے اور اس سے شاعری کی زینت نہیں ہوتی۔ بلکہ تخریب ہوتی ہے یہ شاعری نہیں بلکہ قافیہ پیمائی ہے، شاعر کسی ذاتی خیال کو یا اپنی کسی ذہنی کیفیت کو بیان کرنا نہیں چاہتا بلکہ ہر قافیہ جس خیال کے اظہار پر اس کو مجبور کرتا ہے، بے پروائی سے اس کو باندھ جاتا ہے اس کی پرواہ نہیں کرتا کہ جو خیالات وہ جلد جلد بیان کر رہا ہے ان میں کس قدر اختلاف و تناقض ہے یہی مقام ہے جہاں ہمارے شاعروں کی نفسیات یورپ کے شعرا کی نفسیات سے مختلف ہو جاتی ہے یعنی یہاں خیال پر قافیہ مقدم ہے اور وہاں خیال کو قافیہ پر مقدم سمجھتے ہیں۔

یورپ اور ہندوستان کے شعرا کی عام نفسیات میں جو اختلاف ہے اس کے علاوہ خاص خاص شعرا کی نفسیات بھی ہمارے ہاں جداگانہ ہے اور یہ ہر ایک شاعر کے طبعی اقتضا کے موافق ہے، ایک گروہ شاعروں کا ہمارے ہاں ایسا ہے جو

رات دن زبان باندھنے کے درپے رہتا ہے، اس کا مقصد یہ ہے کہ جہاں تک ممکن ہو روزمرہ کی ترکیبوں اور زبان کے محاوروں کو روشناس کرے۔ یہ ترکیبیں اور محاورے ظاہر ہے کہ بجز ان عام خیالات کے جو عام لوگوں کے دلوں میں گزرتے رہتے ہیں اور جن کے لیے وہ ترکیبیں اور محاورے وضع کیے گئے ہیں، کسی نئے اور اعلا خیال کو ادا نہیں کر سکتے ہیں اس بنا پر اس گروہ کے شعرا پیش پا افتادہ خیالات کو باندھنے پر مجبور رہیں۔

اس قسم کے شعرا دانستہ ایسی زمینیں غزلوں کے لیے انتخاب کرتے ہیں جس میں ردیف کوئی فعل ہو، یا فعل کے مشتقات میں سے ہو، پھر کوشش کرتے ہیں کہ اس فعل کے ساتھ مختلف لفظوں کے ملانے سے جتنے محاورات بنتے ہیں، حتی الوسع ان سب کو باندھ دیں، مثلاً ایک شاعر نے غزل کی ردیف "اٹھاتے" اختیار کی ہے۔ اٹھانا کے ساتھ مختلف لفظوں کے ملانے سے جو محاورے بنتے ہیں، وہ حسب ذیل ہیں اور شاعر نے ان سب محاوروں کو اس غزل میں باندھ دیا ہے:-

داغ اٹھانا، فتنہ اٹھانا، آنکھ اٹھانا، سر اٹھانا، ہاتھ اٹھانا، بیڑا اٹھانا، نقاب اٹھانا، ناز اٹھانا، باگ اٹھانا، ایذا اٹھانا، طوفان اٹھانا، لطف اٹھانا، مصیبت اٹھانا، منہ اٹھانا۔

ایک غزل کی ردیف میں "ہے اڑاتے" اس میں شاعر نے حسب ذیل محاورے کھپائے ہیں:-

خاک اڑانا، لطف اڑانا۔ نشانہ اڑانا۔ رنگ اڑانا، پرزے اڑانا، چٹکیوں میں اڑانا، مزے اڑانا، خاکہ اڑانا۔

ایک غزل کی زمین ہے "بگڑنا" اس میں یہ محاورے لائے گئے ہیں:-

کام بگڑنا، منہ بگڑنا۔ نقشہ بگڑنا، مزاج بگڑنا۔ چلن بگڑنا، بدن بگڑنا،

پکڑنے کی ردیف میں ایک شاعر نے حسب ذیل محاورے خرچ کئے ہیں:۔
گوشہ پکڑنا، زبان پکڑنا، ہاتھ پکڑنا۔ سر پکڑنا، رات پکڑنا، ودن نہ پکڑنا۔
دل میں جگہ پکڑنا، دل پکڑنا، کان پکڑنا، بات پکڑنا، دامن پکڑنا، ہذر نہ پکڑنا:
توڑنے کی ردیف میں ایک شاعر نے ان محاوروں کو استعمال کیا ہے:۔
توبہ توڑنا، دل توڑنا، کمر توڑنا، ہمت توڑنا، پاؤں توڑنا، بدن توڑنا، عرش کے تارے توڑنا۔
ایک غزل کی ردیف ہے کھا چکے، اس میں یہ محاورے کھپائے گئے ہیں:۔
شکست کھانا، دھوپ کھانا، زخم کھانا، قسم کھانا، فریب کھانا، جل کھانا، پیچ وتاب کھانا
غصہ کھانا، غوطہ کھانا، سفر کھانا، تلوار کھانا، ٹھوکر کھانا، کان کھانا، زک کھانا، جوش کھانا۔
ایک مرثیہ گو شاعر نے اپنے سلام کی ردیف کھینچتے ہیں رکھی ہے۔ اس نے اس
سلام میں ان محاوروں سے کام لیا ہے:۔
جنجر کھینچنا، خمیازہ کھینچنا، دامن کھینچنا، ہاتھ کھینچنا، پاؤں کھینچنا، طول کھینچنا،
تصویر کھینچنا، شکنجے میں کھینچنا، اپنے تئیں دور کھینچنا، سختیاں کھینچنا، سر کو آسمان تک کھینچنا
ایذا کھینچنا، رگ رگ سے جان کھینچنا، آگ کھینچنا، انتظار کھینچنا، نقشہ کھینچنا، دار پہ کھینچنا
خجالت کھینچنا، کسی چیز پر قلم کھینچنا۔
ایک غزل کی ردیف ہے نکالنے، اس میں ایک شاعر نے یہ محاورے صرف کیے ہیں:۔
ارمان نکالنا، دل کا بخار نکالنا، منہ سے اُف نہ نکالنا۔ اشاروں میں کام نکالنا
وحشت میں پاؤں نکالنا، عیب نکالنا، نام نکالنا، آنکھیں نکالنا، بل نکالنا، راہ نکالنا
تدبیر نکالنا، شعر کی زمین نکالنا، دل سے کھٹکا نکالنا، کسی کا ڈر نکالنا، آرزو نکالنا
بات بات میں شر نکالنا، جوہر نکالنا، پر پرزے نکالنا، قدم نکالنا، نیا رنگ نکالنا،
مطلب نکالنا، سر نکالنا۔
غرض کہ اس قسم کے شعرا ہمیشہ اس بات کے درپے رہتے ہیں کہ جہاں تک

ممکن ہو زبان کے محاوروں اور روزمرہ کی ترکیبوں اور ضرب المثلوں کو اپنے کلام میں کھپا ئیں۔ ان کو شاعرانہ تخیل یا اعلا خیالات سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ ظفر کے چاروں دیوان اسی قسم کی شاعری سے بھرے ہوئے ہیں آج کل کے بہت سے شاعر جو مشاعروں میں شریک ہوتے ہیں، رات دن اسی دھن میں لگے رہتے ہیں۔

برخلاف اس کے دوسری قسم کے شعرا وہ ہیں جو باوجود ردیف قافیہ کی پابندی کے اعلا خیالات اور لطیف حسیات کے ادا کرنے کی کوشش کرتے ہیں مگر یاد رکھنا چاہیے کہ عام طور پر ایسے شعرا آسان ردیفیں اختیار کرتے ہیں اور ایسے قافیے لاتے ہیں جن میں خیالات کا ادا کرنا مشکل نہ ہو۔ میر، درد اور غالب اپنی شاعری کے غالب حصہ کے لحاظ سے اسی گروہ میں داخل ہیں، اگرچہ اپنے زمانے کے اقتضا سے وہ کبھی کبھی دوسری قسم کی زمینیں اختیار کرنے پر مجبور ہوئے ہیں، مگر عام میلان انکا وہی ہے جو بیان کیا گیا ہے۔

حالی کے زمانے سے شاعری میں جو انقلاب ہوا۔ اس کے اقتضا سے فطرت نگار شاعروں نے قافیہ پیمائی چھوڑ دی ہے وہ یا تو بغیر ردیف کے صرف قافیہ اپنی نظموں میں لاتے ہیں اور قافیہ ایسا اختیار کرتے ہیں جس کے ہم وزن الفاظ کثرت سے ہوں مثلاً روان، تپاں، زمین، جبیں، دریا، صہبا، لاتا ہے، کہتا ہے، رفتار گفتار، کمال، جمال، ظلم، حرم، تحریر، تصویر، دیوان، عریاں، ملت، قدرت بہار، غبار، چمن، سخن، بسمل، کامل وغیرہ یا ردیف بہت چھوٹی اختیار کرتے ہیں جو ادائے خیال میں خلل انداز نہ ہو مثلاً ہے، ہیں، سے، کو، کا، کے، کی، نے، ہے ہیں، ہو، تھا، تھی، تھے، تک وغیرہ یا ترکیب بند کے اشعار کی تعداد برابر نہیں رکھتے جو خیال ایک بند کے جتنے اشعار میں ادا ہو جائے اتنے اشعار پر قناعت کرتے ہیں یا مثنوی کی طرز میں ادائے خیال کی کوشش کرتے ہیں۔

مثنوی کی مشہور بحریں حسب ذیل ہیں:۔

(اول) ہزج مسدس مقصور جس کا وزن ہے:۔ مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیل
مفاعیل کی جگہ فعولن بھی ہو جاتا ہے۔ اس بحر میں جامی کی یوسف زلیخا۔ نظامی کی
شیریں خسرو۔ زلالی کی مثنوی، ناصر علی کی مثنوی اور غنیمت کی مثنوی نیرنگ عشق
لکھی گئی ہے۔

(دوم) ہزج مسدس اخرب مقبوض مکفوف جس کا وزن ہے:۔ مفعول
مفاعلن مفاعیل، مفاعیل کی جگہ فعولن بھی آسکتا ہے۔ اس بحر میں فیضی کی مثنوی
نلدمن، خاقانی کی مثنوی تحفۃ العارفین اور نظامی کی مثنوی لیلیٰ مجنوں لکھی گئی ہے

(سوم) رمل مسدس جس میں صدر اور ابتدا سالم ہیں اور حشو مخبون ہے
عروض اور ضرب مخبول و محذوف ہیں اس کا وزن ہے:۔ فاعلاتن، فعلاتن فعلن
اس بحر میں میر نجات کی مشہور مثنوی گل کشتی لکھی گئی ہے۔

(چہارم) رمل مسدس محذوف جس کا وزن ہے:۔ فاعلاتن، فاعلاتن، فاعلن
آخر رکن فاعلات بھی ہو جاتا ہے۔ مولانا روم کی مثنوی معنوی شیخ فریدالدین عطار کی
مثنوی منطق الطیر اور بہاءالدین املی کی مثنوی نان و حلوا لکھی گئی ہے۔

(پنجم) بحر سریع مطوی موقوف اس کا وزن ہے مفتعلن مفتعلن فاعلان آخر
کا رکن فاعلن بھی آسکتا ہے۔ اس بحر میں امیر خسرو کی مثنوی قران السعدین، نظامی
کی مثنوی مخزن اسرار نیز مثنوی مطلع الانوار لکھی گئی ہے۔

(ششم) بحر خفیف مسدس جس میں صدر و ابتدا سالم اور باقی اجزا مقطوع ہیں اس میں اگر
عروض فعلن آئے اور ضرب فعلات یا فعلان یا اس کے برعکس عروض فعلات یا فعلان آئے
اور ضرب فعلن آئے تو دونوں صورتیں جائز ہیں۔ اس کا وزن ہے:۔ فاعلاتن مفاعلن فعلن
فعلن کی جگہ فعلات یا فعلان بھی آسکتا ہے۔ اس بحر میں مثنوی نام حق مثنوی ماقیمان از نظامی
کی مثنوی ہفت پیکر، امیر خسرو کی مثنوی ہشت بہشت اور حکیم سنائی کا حدیقہ لکھا گیا ہے۔

(۷) ہفتم : بحر متقارب مثمن مقصور یا محذوف اس کا وزن ہے: فعولن فعولن فعولن فعول آخری رکن فعل بھی لایا جا سکتا ہے۔ جامی کی یوسف زلیخا، فردوسی کا شاہنامہ، سعدی کی کریما، سعدی کی بوستاں، نظامی کا سکندر نامہ اور ملا ہاتفی کا ظفر نامہ اس بحر میں لکھا گیا ہے۔

(۸) ہشتم : بحر متدارک مثمن مقطوع جس کا وزن ہے: فعلن فعلن فعلن فعلن۔ اس بحر میں میر کی مثنوی جوش عشق لکھی گئی ہے مگر اس وزن میں میر نے طرح طرح کے تغیر کیے ہیں کہیں تو بالکل یہی وزن رکھا ہے کہیں فعلن فعلن فعل فعولن، کہیں فعل فعولن فعل فعولن، کہیں فعل فعولن فعل فعولن، کہیں فعل فعولن فعل فعولن۔ فارسی کی کوئی مثنوی اس بحر میں مشہور نہیں۔

(۹) نہم : بحر متقارب مثمن اثلم جس کا وزن ہے: فعلن فعولن فعلن فعولن۔ اس بحر میں مولانا حالی نے اپنی مثنوی کلمۃ الحق لکھی ہے۔ فارسی میں کوئی مثنوی اس بحر میں مشہور نہیں مگر زمانہ حال کے شاعرانہ انقلاب نے شعرا کو مثنوی کی ان بحروں پر محدود اور قانع نہیں رکھا وہ تقریباً تمام بحروں میں مثنوی لکھتے ہیں۔ اس سے اظہار خیال کے لیے میدان بہت وسیع ہو گیا ہے۔ شاعر کو ہر شعر کے سرانجام کرنے میں دو قافیے سوچنے پڑتے ہیں جو موقع پر نہایت آسانی سے خیال میں آ جاتے ہیں اور خیال کے تسلسل اور روانی میں کوئی رکاوٹ نہیں ہوتی، یہ آخری طریقہ یعنی مثنوی کے پیرایہ میں ادائے خیالات آج کل زیادہ مقبول ہوتا جاتا ہے اور چونکہ مثنوی کی ان بحروں پر شعرا نے ادائے خیال کو محدود نہیں رکھا جو قدیم زمانے سے مسلمہ ہیں، اس لیے اس طریقہ میں وسعت اور گنجائش زیادہ نکل آئی ہے۔ مولانا حالی نے برکھا رت، نشاط امید، حب وطن، مناجات بیوہ، کلمۃ الحق وغیرہ مثنویاں چھوٹی ہی بحروں میں لکھی ہیں۔ مگر آج کل مثنوی کے لیے طویل بحریں اور عام بحریں اختیار کرنے کا میلان پایا جاتا ہے۔

---

# سودا کی ہجویہ نظمیں

دنیا کی ہر زبان میں جس میں ادب ہے ہجویہ نظمیں پائی جاتی ہیں اسی طرح مدحیہ نظمیں بھی۔ تعریف اور مذمت کے موجبات انسان کی فطرت میں داخل ہیں۔ مثلاً اگر زید عمرو کے ساتھ احسان سے پیش آئے تو ضروری ہے کہ عمرو زید کے احسان کا شکریہ ادا کرے، اور اس کی تعریف کرے۔ برخلاف اس کے اگر عمرو کو زید کے ہاتھ سے کوئی تکلیف پہونچی ہو تو بالضرور عمرو زید کو غصے کی نظر سے دیکھے گا اور زبان سے اس کی برائی ظاہر کرے گا۔ ایسے نیک نفس انسان دنیا میں بہت کم ہیں اور وہ صرف صوفیا میں ہیں کہ دنیا کے لوگ ان کو کیسی ہی ایذا پہنچائیں، وہ کبھی ٹس سے مس نہ ہوں اور انتقام کا جوش ان کے دل میں پیدا نہ ہو۔

ہجو و مذمت کے نفسیاتی محرکات بہت سے ہیں مگر حسبِ ذیل محرکات زیادہ اہم ہیں۔

(۱) حسد (۲) حد سے زیادہ کنجوسی (۳) حد سے زیادہ حرص

(۴) مذہبی اختلافات (۵) اظہار فخر (۶) ریا اور نفاق

(۷) جوش انتقام (۸) ایذا رسانی۔

جب ایک شخص اپنے اقران و امثال سے علم و فضل میں یا دولت و ثروت میں یا عزت و حشمت میں بڑھ جاتا ہے تو وہ لوگ جو اس کے رتبے کو حاصل نہیں کر سکتے اس سے حسد کرنے لگتے ہیں اور اس کی نسبت بدگوئیاں کرتے ہیں۔ ایسی کمزور فطرت کے انسان ہر زمانے میں موجود رہے ہیں۔

حد سے زیادہ کنجوسی اور حد سے زیادہ حرص بھی لوگوں کو مخالفت اور بدگوئی پر

آمادہ کر دیتی ہے۔ ریا اور نفاق بھی ان اخلاق ذمیمہ میں سے ہیں جن کو اپنانے
زمانہ نفرت کی نظروں سے دیکھتے ہیں۔ ایسے لوگ جو اپنے تئیں مقدس اور نیک
ظاہر کرتے ہیں۔ مگر ان کے باطنی اخلاق ان کے دکھاوے کے مطابق نہیں ہوتے ہمیشہ
شاعروں کے تختہ مشق بنے رہے ہیں۔

جب ایک شخص دوسرے شخص کے مقابلے میں یا ایک قوم دوسری قوم کے مقابلے
میں فخر کا اظہار کرتی ہے تو اس شخص یا قوم کے عیوب تلاش کیے جاتے ہیں اور اس
غرض سے کہ وہ شخص یا قوم نظروں سے گر جائے اس کے عیوب کا اعلان کیا جاتا ہے
عرب جاہلیت کی شاعری میں اس کی مثالیں موجود ہیں۔

مذہبی اختلاف کی صورت میں ایک گروہ دوسرے کے ساتھ تعصب کا اظہار
کرتا ہے اور دونوں ایک دوسرے کی بدگوئی پر کمر باندھ لیتے ہیں۔ مذہبی مباحثوں میں
ایسی نظمیں یا نثریں بار بار لکھی گئی ہیں۔

انتقام تو ایک فطری جذبہ ہے جو ہر انسان کی طبیعت میں موجود ہوتا ہے
اگر زبان یا ہاتھ سے ایک شخص دوسرے شخص کو ضرر پہنچائے تو وہ اس سے انتقام لینے
پر مائل ہوتا ہے اور اگر کوئی مادی ضرر اس کو نہ پہنچا سکے تو کم سے کم زبان سے تو اس
کی بدگوئی ضرور کرتا ہے۔

ایک شخص جو دولت یا حکومت رکھتا ہے اگر اس کے ہاتھ سے لوگ تنگ ہوں
اور لوگوں کو اس کی طرف سے تکلیفیں پہنچتی رہتی ہوں تو کوئی نہ کوئی شخص علی الاعلان
اس کی ہجو و مذمت پر آمادہ ہو جاتا ہے گو کہ اس خاص شخص کو اسکے ہاتھ سے کوئی ضرر نہ پہنچا ہو

شاعر بھی ایک انسان ہے۔ اس کے دل میں بھی وہی جذبات ہیں جو تمام انسانوں
کے دل میں ہیں جب کوئی ایسا محرک اس کی طبیعت میں پیدا ہوتا ہے تو وہ بھی اپنی زبان
وقلم سے کام لیتا ہے مگر شاعر کے انداز بدگوئی اور عام انسانوں کے انداز بدگوئی میں فرق

ہونا چاہیے، اگر شاعر عام انسانوں کی طرح گالی گلوچ بکنے لگے تو نثر اور نظم کے سوا دونوں میں کوئی امتیاز نہ ہوگا۔ شاعر کے لیے حسب ذیل شرائط ہیں جن کا لحاظ رکھنا اسکے لیے ضروری ہے۔

(۱) شوخی اور ظرافت ہو، مگر فحش و دشنام سے زبان آلودہ نہ کی جائے۔

(۲) جسمانی اور پیدائشی عیب بیان نہ کیے جائیں۔

(۳) صرف وہ اخلاقی عیوب بیان کیے جائیں جن کو دنیا جانتی ہو، اور گرد و پیش کے لوگ ان کا انکار نہ کر سکیں بلکہ ان کی تصدیق کریں۔

(۴) ہر برائی جہاں تک ممکن ہو تشبیہ و کنایہ کے پیرایہ میں بیان کی جائے تصریح و تفصیل سے کام نہ لیا جائے۔

(۵) اگر قوتِ متخیلہ سے کام لے کر بیان کے نئے نئے پہلو پیدا کیے جائیں تو ایسی ہجو بلاغت کا درجہ حاصل کر لیتی ہے۔

(۶) مبالغہ جو دائرہ فطرت سے خارج ہو عام طور پر شاعری میں نامعقول ہے مگر ہجویہ نظموں میں اس کی اجازت ہے اور ایسے مبالغہ پر لوگوں کو ہنسنے ہنسانے کا موقع ملتا ہے

اردو شاعری میں ناجی۔ ضاحک۔ خدوی۔ بقا۔ انشا اور مصحفی نے ہجویہ نظمیں لکھی ہیں مگر سودا کے برابر کسی کی شہرت نہیں ہوئی۔ سودا نے جس طرح قصیدہ لیں مدح کا کمال دکھایا ہے اسی طرح وہ ہجو گوئی میں بھی طاق ہیں۔ مدح اور قدح دونوں میں ان کی لیاقت مسلم ہے مگر ہجو گوئی کی جو شرطیں بیان کی گئی ہیں ان کے معیار پر سودا کا کلام پورا نہیں اترتا۔ تاہم ان کی ہجویہ نظموں میں جو شوخی اور ظرافت جا بجا پائی جاتی ہے اس کے لحاظ سے ان کی خاص ہجویہ نظمیں یا بعض نظموں کے حصے آج بھی فراموش کرنے کے قابل نہیں ہیں۔ میں سودا کی ہجویہ نظموں کا خلاصہ وضاحت کی غرض سے نثر میں پیش کر دوں گا۔ سودا کا دیوان ہر جگہ ملتا ہے ان نظموں کو سب لوگ آسانی سے دیکھ سکتے ہیں۔

قصائد میں ایک متعصب شخص کی ہجو پر سب سے پہلے نظر پڑتی ہے جس کے قافیے

درخشانی، نورانی وغیرہ ہیں۔ اس سے متصل مولوی ساجد کی ہجو ہے جس کے قافیے الحاد اور فولاد ہیں۔ ان دونوں نظموں میں مذہبی تعصب کی جھلک ہے اس لیے وہ نظر انداز کے قابل ہیں۔

تیسری ہجو گھوڑے کی ہے جس کے قافیے ہیں سوار اور شمار۔ سودا نے اپنے اس قصیدے کا نام "تضحیک روزگار" رکھا ہے۔ یہ قصیدہ اپنی شوخی اور لطافت ہی کی وجہ سے اہم نہیں ہے بلکہ سودا نے اس میں اپنے زمانے کے نظام کی خرابی بھی ضمناً بیان کی ہے۔ اس لحاظ سے بھی اس قصیدہ کو اہمیت حاصل ہے۔

تمہید سودا نے یوں اٹھائی ہے کہ آج کل زمانے کی حالت بدلی ہوئی ہے۔ جن لوگوں کے طویلے میں عراقی اور عربی گھوڑے بندھے رہتے تھے آج کل وہ اس قدر مفلس ہو گئے ہیں کہ موچی سے اپنی جوتی اُدھار کے طریقے پر گٹھواتے ہیں۔ اس کے علاوہ ایسے لوگ بھی ہیں جو مفلس تو نہیں ہیں مگر کنجوسی کے مرض میں مبتلا ہیں۔ ایسے ہی ایک دوست ہمارے ہیں (نام نہیں لیا) وہ اس قدر بخیل ہیں کہ اگر کوئی شخص صبح ان کا نام لے تو شاید دن بھر اُسے کھانا نہ ملے۔ سو روپئے ان کی تنخواہ ہے مگر گھوڑا جو اُن کے پاس ہے دانہ گھاس سے محروم ہے۔ اس کی خبر گیری کے لیے کوئی سائیس بھی نہیں رکھا۔ یہ گھوڑا مٹی کا کھلونا ہے جو شیرخوار بچوں کے ہاتھ میں دیکھا جاتا ہے۔ ناتوانی سے اس کے ضعف کا یہ حال ہے کہ اگر وہ زمین پر بیٹھ جائے تو پھر اپنے نعل کے نقش کی طرح زمین سے بغیر اٹھائے نہیں اٹھ سکتا۔ اگر اس کا سوار کبھی بازار جا نکلتا ہے تو قصاب پوچھتے ہیں کہ آپ ہمیں کب یاد کریں گے اور اُدھر چمار کہتے ہیں جناب ہم بھی امیدوار ہیں۔ آگے شاعرانہ انداز سے کہتے ہیں کہ یہ گھوڑا رات کے وقت تاروں کو دانے سمجھ کر بے قراری کے ساتھ آسمان کو دیکھتا ہے اور دن کے وقت سورج کی شعاعوں کو گھاس کا مٹھا سمجھ کر بار بار سر زمین پر پٹکتا ہے اور اس قدر ضعیف

ہے کہ اگر اس کے تھان کی میخیں مضبوط نہ ہوں تو عجب نہیں کہ ہوا کے جھونکے
سے اڑ جائے۔ اس کے جسم میں نہ ہڈی نہ گوشت۔ سانس اس کے نتھنوں سے اس
طرح نکلتا ہے گویا کوئی لہار اپنی دھونکنی دھونک رہا ہے۔ خارش کے سبب سے اس
کے بدن پر زخم ہیں۔ اس لیے کوئی نہیں پہچان سکتا کہ وہ ابلق ہے یا سُرنگ ہے۔
زخموں پر جو مکھیاں کثرت سے بیٹھی رہتی ہیں۔ اس لحاظ سے لوگوں نے اس کا رنگ
مگسی قرار دیا ہے۔

مجھے ایک دن کسی ضرورت سے کہیں جانا تھا۔ یہ دوست میرے ہمسائے میں رہتے
ہیں۔ میں نے گھوڑا ان سے مستعار لینا چاہا۔ انھوں نے فرمایا کہ ایسے ہزار گھوڑے تم پر
نثار ہیں مگر یہ اس قابل نہیں کہ کوئی اس پر سوار ہو سکے۔ یہ تو تھان پر پڑا ہیں مارتا
رہتا ہے۔ یہ حشری گھوڑا اس قابل البتہ ہے کہ اگر دجال قیامت کے قریب نمایاں
ہو تو اسے گدھا جان کر اس پر سوار ہو۔ ہر وقت زمین پر سر جھکائے رہتا ہے اپنی ہی
ٹھوکروں سے اس کے سب دانت جھڑ گئے ہیں۔ اس بڈھے گھوڑے کی عمر وہی شخص
بتا سکتا ہے جو بیابان میں ریت کے ذروں کو گن سکے۔ تاریخ کی رو سے البتہ میں
کہہ سکتا ہوں کہ شیطان اسی پر سوار ہو کر جنت سے نکلا تھا۔

اس کی چال کی سستی کا بیان مالک کی زبان سے سودا نے اس طرح کیا ہے ؎

کم رو ہے اس قدر کہ اگر اس کی نعل کا — لوہا لگا کے تیغ بنائے کوئی لہار
ہے مجھ کو یہ یقین کہ وہ تیغ روز جنگ — رستم کے ہاتھ سے نہ چلے وقت کارزار
مانند اسپ خانۂ شطرنج اپنے پاؤں — جز دست غیر کے نہیں چلتا ہے زینہار

ایک دن یہ گھوڑا ایک برات میں مستعار دیا گیا تھا۔ دولہا جو اس پر سوار ہو کر
دولہن کے گھر کی طرف چلا نوجوان تھا مگر دولہن کے گھر تک پہنچتے پہنچتے بڈھا ہو گیا۔
دوسرا واقعہ اس سے بھی زیادہ عجیب ہے جو سننے کے قابل ہے جیسے مثنوی کی

فوج دہلی پر حملہ آور ہوئی تو شاہی نقیب دیگر سواروں کی طرح میرے پاس بھی آیا۔
اور اس نے کہا کہ مدت سے گھر بیٹھے مفت تنخواہ لے رہے ہو، اب کام کا وقت آ گیا ہے
اس پر سوار ہو کر میدان جنگ کو جاؤ۔ مجبوراً میں نے اس کی پشت پر زین رکھا اور
ہتھیار باندھ کر سوار ہوا۔ مگر اس دن کی کیا حالت بیان کروں خدا دشمن کو بھی
ایسا ذلیل نہ کرے۔ میرے دونوں ہاتھ میں چابک تھے۔ منہ میں باگ تھی، ایڑیاں
ٹک ٹک کرنے سے زخمی ہو گئی تھیں۔ آگے سے سائیس توبڑا دکھاتا تھا، پیچھے سے
نقیب لکڑیاں مارتا تھا مگر وہ نہ ہلتا تھا نہ چلتا تھا۔ عام لوگ اس تماشے کو دیکھ کر
جمع ہو گئے۔ کوئی کہتا تھا میاں پہیے لگاؤ پہیے۔ کوئی کہتا تھا اگر ناؤ طرح بادبان
لگا کر چھوڑ دو تو ہوا کے زور سے یہ آپ چل پڑے گا۔ کوئی اسے پہاڑی بکری بتاتا تھا۔
کوئی ولایتی گدھا قرار دیتا تھا۔ کوئی کہتا تھا میاں تم سے کیا گناہ ہوا ہے جو کوتوال نے
تمہیں اس گدھے پر سوار کیا ہے، طرفہ یہ کہ اس روز اتفاق سے ایک دھوبی اور ایک کمہار کا
گدھا کھو گیا تھا۔ دونوں وہاں آ نکلے، ہر ایک نے اس کو اپنا گدھا خیال کیا۔ دھوبی
کان پکڑتا تھا اور کمہار اس کی دم کھینچتا تھا۔ بازار کے لڑکے اسے ریچھ سمجھ کر تماشا دیکھنے
کے لیے جمع ہو گئے۔ ایک شریر لڑکے نے کہا کہ تو اگر مجھے بھی اس پر چڑھا لے تو میں تجھے
ایک ٹکا دوں گا۔ کتے اس کے گرد و پیش جدا بھونک رہے تھے میں اپنی مصیبت پر
رو پڑا۔ خدا سے کہا کہ اب میں دھوبی اور کمہار سے جھگڑوں یا لڑکوں کو جواب دوں
کتوں سے لڑوں یا اپنا سر پیٹوں۔ خدایا میری اس حالت پر رحم کر۔ بارے میری دعا
قبول ہوئی اور میں کسی نہ کسی طرح میدان جنگ میں جا پہنچا میں نے اس وقت دعا کی
کہ الٰہی جو گولا پہلے میدان میں چلے وہ اس گھوڑے کے آ لگے اور اس کا کام تمام کر دے
میں یہ کہہ ہی رہا تھا کہ ایک مرہٹہ سپاہی میرے مقابلے میں آ پہنچا۔ گھوڑا تو پہلے ہی
بے کار تھا جب میں حریف پر ڈپٹ کر حملہ کرتا تھا تو مجھے اپنے پاؤں ہی دوڑنا پڑتا تھا

جس طرح کوئی لڑکا جو گھوڑے پر سوار ہو خود ہی کو دتا اچھلتا ہے۔ جب میں نے یہ
کیفیت دیکھی تو ناچار جوتیاں ہاتھ میں لیں اور گھوڑا بغل میں مار وہاں سے بھاگ نکلا۔
مثنویوں میں چند ہجویہ ہیں۔ ان میں سے ایک مثنوی میں شیدی فولاد خاں کی
ہجو ہے، جو دہلی کا کوتوال ہو گیا تھا۔ یہ رشوت خوار تھا اس کے زمانے میں لوٹ کھسوٹ
کا بازار گرم تھا۔ سودا کہتے ہیں کہ آج کل شہر میں چور ٹھگ اور اچکے دکھائی دیتے ہیں
چاوڑی بازار کی جو حالت آج کل ہے اس کے سامنے تراوڑی کی بہتری بات ہے خاص
بازار والوں نے تو نزدیک والوں کے بھی کان کاٹ لیے ہیں۔ اگر کوئی دمڑی کا سودا
لینے بازار جاتا ہے تو پگڑی کھو کر سر پیٹتا آتا ہے۔ چور، اچکے، ٹھگ سب کوتوال سے
ملے ہوئے ہیں۔ رات کو جب وہ گشت کے لیے نکلتا ہے تو نرسنگا بجانے والا گویا چوروں
سے کہتا ہے کہ صبح کو کوتوال کا حصہ پہنچا دینا۔ ایک دن کوتوال نے طنز کے طور پر بدمعاشوں
سے کہا کہ تم میری چیزیں بھی لے جاتے ہو، اور بازار میں ان کو بیچ ڈالتے ہو۔ آئندہ ایسا
کرو کہ میری چیز کی جو قیمت بازار میں لگے وہ چیز اس قیمت پر میرے ہاتھ بیچ دیا کرو،
یہ سن کر ایک نے کہا کہ آپ کے سر پر جو پگڑی ہے۔ مجھے اس کے دس روپیے ملتے ہیں
آپ اس کی کیا قیمت لگاتے ہیں۔ دوسرے نے کہا میں آپ کا دوشالہ چرانے کیلئے
رات بھر جاگا ہوں۔ میری محنت پر نظر کر کے جو کچھ مناسب سمجھیں دے ڈالیں۔ غرض کہ
اس کوتوال کے سبب سے شہر میں ایک ہنگامہ برپا ہے۔ رات کو نرسنگا کیا پھکتا
ہے گویا صور اسرافیل ہے۔ مردے بھی خواب عدم سے چونکتے ہیں۔ چوروں کے ڈر
سے فتنہ بھی جاگتا رہتا ہے، چاند کی آنکھ بھی رات بھر کھلی رہتی ہے۔ شام کے
وقت شمع سے بھی چور آ لگتا ہے (شمع کے ایک طرف سے گھل جانے کو چور کہتے
ہیں) شمع کے طرے کا ذکر ایک طرف آفتاب کی دستار بھی رات کے وقت گم
ہو جاتی ہے۔ شبنم جو صبح کے وقت پھول پر ہوتی ہے وہ بھی غنچے کے بقچے کو

کو روتی ہے جو گم ہو گیا ہے۔ آئینہ بھی اپنے گھر کی چوکیداری کرتا ہے۔ خطرے سے
کوئی خالی نہیں ہے۔ اس لیے میخانے میں بھی ہائے وہو کا شور سنائی دیتا ہے۔ شیخ جی
رات کو جاگتے ہیں، عبادت کے لیے نہیں بلکہ چوروں کے ڈر سے، اگر کوئی کوتوال سے
چوروں کی شکایت کرتا ہے تو وہ ہنس کر کہتا ہے میں کیا کر سکتا ہوں چور سے
کوئی جگہ خالی نہیں، کیا امیروں کے گھر میں چور محل نہیں ہے (داشتہ عورت جو منکوحہ
نہ ہو اس کو چور محل کہتے ہیں) معشوقوں کے ہاتھوں میں بھی مہندی کا چور ہے
(مہندی لگاتے وقت جو سفیدی رہ جاتی ہے اس کو مہندی کا چور یا دزد حنا کہتے ہیں)
میں خود بھی جب مضمون پر چڑھ کر جاتا ہوں تو وقت پر جی چراتا ہوں۔ کسی
کی کوئی چیز اب کیوں کر بچ سکتی ہے۔ جب کہ خدا کا گھر بھی چور سے خالی نہیں۔
دیکھو مسجد کا ملا بھی صبح خیزیا ہے (وہ چور جو صبح کے وقت جنگل میں مسافروں
کے جاگنے سے پہلے ان کا مال و اسباب لے جاتا ہے صبح خیزیا کہلاتا ہے) چوری
کا رتبہ آج کل اس قدر بلند ہے کہ آسمان کی چھت پر کہکشاں کی کمند پھینکی گئی ہے۔

ایک مثنوی میں راجہ نرپت سنگھ کے ہاتھی کی ہجو کی ہے اس کی تمہید
بھی دلچسپ ہے اور خاتمہ بھی معنی خیز ہے۔ تمہید میں اپنے شاعرانہ سخن کو فیل
معنی بتایا ہے۔ فرماتے ہیں کہ یہ ہاتھی ہمیشہ میرے ہاں بندھا رہتا ہے سخن
فہموں کا داغ اس کے لیے گشت کا میدان ہے، وہ اس قدر پاک طینت
ہے کہ خاک پر پاؤں نہیں رکھتا۔ سبک رفتاری کا یہ حال ہے کہ کاغذ پر جہاں تک
دوڑا دو دوڑتا چلا جاتا ہے لوگ جو آفریں کرتے ہیں یہ اس کے لیے آواز درا
ہے جلالت شان کے سبب وہ اپنی مستک پر سیندور کبھی نہیں لگواتا قد و قامت
میں وہ عرش سے بھی اونچا ہے، دل اس کے لیے عماوت ہے نالا بھالا بردار کا کام
دیتا ہے۔ آہ شرربار اس کے لیے آتشبازی کی چرخی ہے نہ کچھ کھاتا ہے نہ پیتا ہے

اور کسی کو نظر بھی نہیں آتا۔ اگر خدا کسی کو ہاتھی دے تو ایسا نہ کہ راجہ نرپت کے ہاتھی
جیسا دیہ گزیر ہے اور کیسی دلچسپ گریز ہے۔ راجہ کا ہاتھی نہایت شریر ہے۔ سرخ کلاوہ
اس کے گلے میں نہیں ہے بلکہ یہ خلقت کا خون ہے جو اس کی گردن پر ہے۔ لڑائی
کے دن وہ بیل کا داغ دینے کلنگ کا ٹیکہ ہے۔ زنجیر سونڈ میں پکڑ کر اپنی ہی فوج پر
بل پڑتا ہے۔ اگر وہ ہتھیائی پر آ جائے تو پھر بھالا بردار کتنے ہی برچھے چلائیں اور آتشبازی
کی کتنی ہی چرخیاں چھوڑی جائیں وہ اپنی شرارت اور سرکشی سے باز نہیں آتا۔ آدمیوں
کے سروں کو وہ اپنے قدموں کے تلے چنے کی طرح دل ڈالتا ہے۔ خدا کو شاید اہل ہنر
کا زندہ رکھنا منظور تھا کہ اس ہاتھی کا مالک مفلس ہو گیا۔ اب اس کے لیے چارہ کہاں
فاقہ مستیاں کرتا ہے، بدن کی کھال اس طرح سکڑ گئی ہے جیسے کسی خیمے کی تنیاں
ڈھیلی پڑ جائیں، ہڈیاں نمودار ہیں۔ ہر پسلی زبان کی طرح نظر آتی ہے اب اس کا
مٹا یا جاتا رہا ہے وہی مثل ہے کہ ہاتھی نکل گیا اور دم رہ گئی۔ تاہم اب بھی وہ
اس قدر شریر ہے کہ اگر وہ چھوٹ جائے تو معلوم نہیں کہ آتشبازی کے ہاتھی کی طرح
کس کس کے گھر کو آگ لگائے۔ میں نے ایک دن اس کے مہاوت سے کہا کہ اگر اس
کو بیچ کر ایک گدھا ہی خرید لیا جائے تو اس سے کہیں بہتر ہے اس نے کہا اسے کون
خرید سکتا ہے۔ اس کی پیٹھ بلند ہے مگر پیٹ کا واک ہے۔ ہاتھی ہو تو کوئی اس کو
لے تو بے ایمان کی مسجد کی محراب ہے اسے تم ایک بوسیدہ اور پرانی چھت سمجھو، چار
پاؤں گویا چار ستون ہیں اور سونڈ گویا اڑواڑ ہے جو چھت کے سنبھالنے کے لیے
کھڑی کر دی گئی ہے اگر یہ بیٹھ جائے تو بغیر راج مزدور کی مدد کے نہیں اٹھ سکتا۔ یہ
ہر یاد کانوں کو اس طرح ہلاتا ہے گویا کو یلیوں کا ایک انبار ہے۔ جیسے پنکھوں سے
دھونک رہے ہیں۔ کھانے کے وقت یہ اپنے تئیں ہاتھی بتاتا ہے اور من بھر لیدہ
روزانہ طلب کرتا ہے اگر سواری کے وقت اپنے آپ کو فیل مرغ بتاتا ہے منحوس

اس قدر ہے کہ سنیچر (زحل ستارہ جو منحوس ہے ) بھی اس کے قدم چومتا ہے۔ اگر کوئی شخص اس کی پیٹھ پر سوار ہو تو گویا اس کو بارود کے ڈھیر پر اڑانے کے لئے بٹھا دیا ہے۔ خدا کرے یہ مرے یا مارا جائے۔ مہاوت کی یہ باتیں سُن کر ایک شخص کی حالت یکایک متغیر ہو گئی۔ سبب پوچھا گیا تو اس نے کہا یہ ہاتھی شریر ہے فیل بان کی روزی کا مدار اس کے زندہ رہنے پر ہے۔ تاہم وہ اس کا مرنا چاہتا ہے۔ میرا نفس بھی اس ہاتھی کی طرح ظالم اور شریر ہے مگر جتنا کہ فیلبان اس شریر ہاتھی کی ہلاکت کے درپے ہے۔ اتنا ہی میں اپنے نفس کی پرورش کے درپے ہوں۔ گویا میری ہمت اس فیل بان کی ہمت سے گئی گذری ہے (یہ مثنوی کا خاتمہ ہے اور کیسا سبق آموز خاتمہ ہے)۔

ایک مثنوی ہے جس میں سوداؔ نے ایک بخیل دولت مند کی ہجو کی ہے اس کی تمہید بھی دلچسپ ہے۔ کہتے ہیں کہ آسمان کا تنور خدا کے نور سے روشن ہے۔ اگر وہ چاہے تو سورج اور چاند کو روٹی اور پنیر کی شکل میں تبدیل کر سکتا ہے۔ اس نے آسمان کے دستر خوان پر ستاروں کے نقل چُن دیے ہیں۔ اس نے ہزاروں نعمتیں انسان کو عطا کیں جن کا شکریہ ادا نہیں ہو سکتا۔ اس کے فضل میں کسی نعمت کی کمی نہیں۔ مگر ہماری ہی طبیعت خسیس اور دنی ہو تو اس کا کیا علاج ہے۔ یہ کہہ کر سوداؔ نے یہ نقل بیان کی ہے کہ میرے ایک دوست اتفاقاً ایک امیر کے دروازے پر جا نکلے تھے۔ ان کے پہنچتے ہی یکایک آسمان پر چاروں طرف سے بادل امنڈ آئے۔ امیر نے پہلا سوال یہ کیا کہ تمہارے ساتھ پٹو یا بارانی نہیں ہے۔ گھر سے چلتے وقت اس کا خیال کیوں نہیں رکھا۔ میرے دوست نے کہا مجھے مینھ کا حال معلوم نہ تھا ورنہ بارانی ضرور لاتا۔ یکایک مینھ برسنے لگا۔ امیر نے بارانی سامنے لا رکھی۔ پھر کہا یہ ہماری تقدیر کی خوبی ہے کہ حُسن اتفاق سے

ایک دوست مدت کے بعد ہمارے مکان پر آئے اور اسی وقت مینھ برسنے لگا اور اس کو اپنے مکان پر بھیگتا جانا پڑے۔ میرے دوست اب بھی اس گفتگو کی رمز کو نہیں سمجھے اور سادگی سے کہنے لگے۔ ایسی کیا ضرورت ہے کہ میں اپنے مکان پر بھیگتا جاؤں۔ خدا آپ کو سلامت رکھے۔ اگر مینھ نہ کھلا تو میں رات کو آپ ہی کے مکان پر رہ جاؤں گا۔ یہ بات سُن کر بخیل امیر کی تو گویا جان ہی نکل گئی۔ بارش کا سماں دیکھ کر گھبرا گیا اور کہنے لگا۔ یار و تیل جلاؤ (یہ بارش تھمانے کا ٹوٹکا ہے۔ بارش کے پانی پر تیل ڈال کر بہاتے تھے اور سمجھتے تھے کہ جس طرح پانی تیل پر پھیل کر پھٹ جاتا ہے اسی طرح اس ٹوٹکے سے بادل پھٹ جاتے ہیں) یا شیخ ڈنڈو بناؤ۔ (یہ بھی بارش تھمانے کا ٹوٹکا ہے۔ کپڑے کا ایک مسافر بناتے اور اس کی کمر سے ایک گٹھڑی باندھ کر بارش کے پانی میں لکڑی کے ذریعہ سے کھڑا کر دیتے تھے اور سمجھتے تھے کہ ایسا کرنے سے بارش تھم جاتی ہے) کبھی کہتا تھا دیکھو تو کہیں سے آسمان بھی نظر آتا ہے۔ اگر سورج نکل آئے تو ہمارے گھر میں تو عید ہو جائے۔ ایک نوکر نے اپنے آقا کے خوش کرنے کو کہا۔ ہاں آسمان ایک جگہ سے تو خالی نظر آتا ہے۔ امیر نے کہا خدا تیری زبان مبارک کرے مگر جب پرنالے چلنے لگے تو جھنجھلا کر کہنے لگا مینھ تو کمبخت ایسا برستا ہے کہ اگر درخت اور پہاڑ بھی ڈوب جائیں تو کچھ عجب نہیں۔

غرض کہ رات آ گئی۔ مگر مینھ نہ تھما۔ کھانے کا وقت آیا تو بہانہ کر کے اٹھا اور ایک نوکر سے کہا کہ جا ضرور میں آفتابہ رکھو۔ مہمان کے کان میں چلتے وقت کہہ گیا کہ اگر بھوک لگے تو رکابدار کو حکم دے کر کچھ پکوا لینا۔ میرے دوست نے رکابدار کو بلا کر پوچھا کھانے کو کچھ تیار ہے یا نہیں۔ کہا کچھ تیار نہیں۔ میرے دوست نے کہا حلوائی سے دنبہ منگواؤ اور کچھ کھانا میرے لیے

پکواؤ۔ کہا مودی میری بات کب مانتا ہے۔ جب کبھی اس کا حساب ہوتا ہے اس کو ہمیشہ جھیکنا پڑتا ہے۔ قصاب جدا مجھ پر خفا ہوتا ہے۔ ترکاری والا جدا۔ باورچی۔ رکاب دار اور کبابی کا بھی یہی حال ہے۔ باورچی خانہ ہمیشہ ٹھنڈا پڑا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ اس کی سردی سے باورچیوں کی ناک بہتی رہتی ہے۔ لکڑیاں اسی غم سے جلتی ہیں۔ دیگوں کے سینے جوش مارتے ہیں۔ سرپوش منہ ڈھانپ کر رویا کرتے ہیں۔ باورچی کہتے ہیں کہ ہم یہاں رہ کر اپنا فن بھول جائیں گے تو آپ کے بعد کیا کرکے کھائیں گے۔ تمام دیگچے چولھوں پر سرنگوں پڑے رہتے ہیں۔ دیگچوں کی جدائی کے سبب کفگیروں کے سینے چھلنی ہوئے ہو رہے ہیں۔ دنیا میں سو عیدیں ہوں نگران کے گھر سے رمضان کا مہینہ کبھی نہیں ٹلتا۔ غرض کہ اس گھر کا باورچی خانہ گویا آبدار خانہ ہے جس تنور سے نوح کا طوفان نمودار ہوا تھا وہ شاید ہمارے آقا کی نانی کا تنور تھا۔

میاں کے صاحبزادے نے ایک دن اپنے دوست کی دعوت کردی۔ طرح طرح کے کھانے تو کیا کھلاتے، سالن کی ایک رکابی اور روٹی سامنے لا رکھی۔ اس پر ہمارے آقا ایسے خفا ہوئے کہ اس کو عاق کرنے اور اس کی ماں کو طلاق دینے پر آمادہ ہوگئے۔ غصے میں کہا اس کی ماں اس کی جگہ اگر پتھر جنتی تو اچھا تھا۔ میرا بیٹا ہو کر اس قدر ابتر نکلے۔ اس کا جس قدر افسوس کیا جائے کم ہے۔ اس کا دادا بھی اگر عیاش تھا۔ مگر وہ پھر بھی ایک سلیقے سے زندگی بسر کرتا تھا۔ گھر میں ایک نوکر رکھ چھوڑا تھا۔ اس کو حکم تھا کہ رات کو گھر گھر پھر کر بھیک مانگے۔ چنانچہ وہ ایسا ہی کرتا تھا اور جو ٹکڑے گھروں سے بھیک مانگ کر جمع کرتا، آقا کے سامنے لا رکھتا تھا۔ وہ ان میں سے اچھے چن چن کر آپ کھاتے تھے۔ اور برے نوکر کی تنخواہ میں لگاتے تھے۔ اس سلیقے سے دادا پر دادا نے جو کچھ کمایا تھا یہ ناخلف اب اس کو

برباد کر ڈالے گا۔ میں تو اپنے تئیں ہی فضول خرچ سمجھتا تھا۔ مگر یہ تو مجھ سے بھی زیادہ نامعقول نکلا۔ یہ گرڈے پیسے سب اُڑا دے گا اور گھر کی اینٹیں تک بیچ کھائے گا۔ اس لڑکے کے پردادا کا یہ حال تھا کہ اُن کا ایک دوست ایک دن شراکت میں کھچڑی پکوا لایا۔ جب کھانے بیٹھے تو ان کے دوست نے ایک دو نوالے ذرا بڑے کھائے۔ اس پر وہ خفا ہو کر کھڑے ہو گئے اور کہنے لگے یہ شراکت کیسی۔ میرے سو نوالے اور تمہارا ایک نوالہ۔ غرض کہ ہمارے بزرگوں کا تو یہ چلن تھا۔ یہ لڑکا لوگوں کی فضول ضیافتیں کرتا ہے۔ خیر اس وقت کی ضیافت میں جو کچھ خرچ ہوا ہے وہ اس لڑکے کے اتالیق کی تنخواہ میں سے کاٹ لینا چاہیئے۔ یہ کہہ کر بکاول نے کہا، یہاں کا حال تو آپ نے سن لیا۔ اب آپ اگر میرے غریب خانے پر چلیں تو البتہ میں سب کچھ مہیا کر سکتا ہوں۔

جس طرح بخیل کی ہجو میں سودا نے تخیل کی قوت سے کام لے کر مذمت کے نئے نئے پہلو نکالے ہیں۔ اسی طرح میر ضاحک کی ہجو میں اپنی قوت متخیلہ کا کمال دکھایا ہے۔ میر صاحب کو اکول یعنی پیٹھو یا بسیار خوار قرار دیا ہے۔ اس مثنوی کے شروع میں فرماتے ہیں کہ زمانے نے ایک بار میر صاحب کی ضیافت کر کے اس کے سامنے ایک لمبا دسترخوان بچھایا جو مشرق سے مغرب تک پھیلا ہوا تھا۔ اور اس پر تمام دنیا کی نعمتیں چن دی گئی تھیں۔ مگر کسی بات پر زمانے سے اس کی ان بن ہو گئی۔ زمانے نے گردن پکڑ کر دسترخوان سے اٹھا دیا۔ ابھی وہ دسترخوان کی نعمتوں پر ہاتھ ڈالنے بھی نہ پایا تھا کہ ہونٹ چاٹتا اٹھ کھڑا ہوا۔ اب زمانہ اس سے پھر گیا ہے۔ کھانے کو گھر میں کچھ نہیں۔ مرغیوں کی طرح اب کنکریاں چننے پر مرا ہے۔ آدھ سیر آٹے کا تو خدا ہی کفیل ہو سکتا ہے۔ مگر اس کا پیٹ تو عمرو عیار کی زنبیل ہے۔ اگر کسی گھر سے دیگچی کھڑکنے کی آواز آتی ہے تو وہ

اس کے دروازہ پر اس طرح اڑ کر بیٹھ جاتا ہے کہ رستم بھی اسے اٹھا نہیں سکتا۔ اگر کسی جگہ کھانے کی بو پاتا ہے تو مکھی کی طرح دونوں ہاتھوں سے سر پیٹنے لگتا ہے۔ اگر کسی کے گھر میں آگ لگے اور دھواں اٹھتا نظر آئے تو لوگ تو آگ بجھانے کو دوڑتے ہیں۔ مگر یہ رکابی ہاتھ میں لے کر کھانا مانگنے کو دوڑتا ہے۔ بنیے کی دوکان پر جاتا ہے تو اسے باتوں میں لگا لیتا ہے اور آنکھ بچا کر بندر کی طرح اپنے کلّے بھر لیتا ہے۔ اگر کبھی شادی میں جاتا ہے تو لوگ ناچ رنگ سے جی بہلاتے ہیں۔ مگر وہ بار بار کھانے کے متعلق سوال کرتا ہے۔ محلّے کا نان بائی شکایت کرتا ہے کہ ضاحک چوری سے میرے میدہ کو چاٹ جاتا ہے۔ اگر کسی جگہ دعوت میں بلایا جاتا ہے اور کھانے میں ذرا دیر ہوتی ہے تو میزبان سے کہتا ہے، میرے پیٹ کی بھی تمہیں کچھ فکر ہے۔ آج کل میری بھوک ذرا کم ہو گئی ہے۔ مگر خیر تم بالفعل سو پچاس آدھ سیری روٹیاں تنور سے منگوا دو۔ کیوں کہ ابھی کھانا پکنے میں دیر ہے کھانے پر بیٹھتا ہے تو اس طرح نوالے مارتا ہے جیسے کوئی پٹے باز پٹے کے ہاتھ جھاڑتا ہو۔ جب تک دیگچی نہ چاٹ لے کھانے سے منہ نہیں موڑتا۔ ایک دفعہ ایک دوست نے شادی میں بلایا۔ لوگ تو تفریح میں مشغول تھے مگر وہ کبھی چونکتا تھا۔ کبھی اونگنے لگتا تھا۔ کبھی باورچی خانے کی بو سونگھتا تھا اسی حال میں اس کی آنکھ لگ گئی۔ خواب میں دیکھا کہ کھانے کا دسترخوان اس کے سامنے بچھا ہے۔ اتفاق سے ایک اور آدمی بھی کھانے پر آ بیٹھا ضاحک کو غصہ آیا اور اس پر حملہ آور ہوا۔ نیند میں جو ہاتھ مارا تو ایک شخص جو ضاحک کے قریب بیٹھا تھا۔ اس کے سر پر دھول پڑی اور اس کی پگڑی دُور جا پڑی۔ یہ حرکت دیکھ کر وہ نہایت برہم ہوا۔ قریب تھا کہ کشت و خون ہو جائے۔ مگر صاحب خانہ نے کہا، ذرا صبر کرو۔ پھر ضاحک

سے اس کی حرکت کی وجہ دریافت کی۔ اس نے خواب بیان کیا۔ اس پر سب ہنسنے لگے اور معاف کر دیا۔

ایک مثنوی میں حکیم غوث کی ہجو کی ہے۔ یہ بھی نہایت دلچسپ اور لطیف ہے۔ کہتے ہیں کہ صدر بازار میں ایک طبیب غوث نامی ہے جو دنیا میں ہلاکو کا قایم مقام ہے۔ یہ شخص روم کا باشندہ ہے۔ جب سے اس نے طبابت میں قدم رکھا ہے۔ روم سے شام تک تمام ملکوں کو بے چراغ کر دیا ہے۔ ہندوستان میں اس کا نام ملک الموت مشہور ہے۔ اس کا قلم خنجر براں کا کام کرتا ہے جو ہندوؤں اور مسلمان دونوں کو برابر قتل کرتا ہے۔ اگر وہ نسخہ لکھنے کا پیشہ نہ اختیار کرتا تو بہشت اور دوزخ انسانوں سے نہ بھرتے۔ جب سے اس نے لوگوں کو دوا دینی شروع کی ہے۔ موت اپنے کام میں مشغول ہے اور شفا معطل ہو گئی ہے۔ اسی کے بھروسے پر گورکن قرض لیتے ہیں، اگر وہ کبھی بیمار ہوتا ہے اور اپنا علاج آپ کرتا ہے تو گورکن مردہ شو اور تابوت گر اس کا گھر گھیر لیتے ہیں۔ اور دہائی دے کر کہتے ہیں کہ تو اپنی دوا آپ نہ کر۔ اگر تو مر گیا تو ہمارا روزگار بند ہو جائے گا۔ یا کوئی اپنے جیسا طبیب بتا کہ ہم اپنی روزی کی طرف سے مطمئن ہو کر تیری قبر پر چراغ جلایا کریں، اور پھول چڑھایا کریں۔

اس کی تشخیص عجیب ہے۔ ایک شخص کو نزلہ تھا نبض دیکھ کر اس نے دق تجویز کی اور نسخہ لکھ دیا۔ مریض نسخہ کو لے کر عطار کے پاس پہنچا تو اس نے پوچھا تمہیں کیا بیماری ہے۔ کہا طبیب نے دق بتائی ہے۔ عطار نے کہا اس نسخہ میں تو معجون زر نباد ہے۔ ذرا اس طبیب کا نام و نشان تو بتا۔ مریض نے اس کا نام بتا دیا۔ عطار نے کہا وہ تو ہلاکو ہے طبیب کا ہے کو ہے۔ ایک دوست نے مجھ سے کہا تھا کہ چل تجھے غوث

سے ملا دوں۔ اگر اس کے نسخے تیری دوکان پر آیا کریں گے تو تیری دوکان خوب چمک جائے گی۔ چنانچہ وہ دوست مجھے اس کے پاس لے گیا۔ میں نے اس کے گرد بہت سے بیماروں کا ہجوم دیکھا۔ ایک بیمار کی نبض دیکھ کر اس نے قبض بتایا اور سفوف حجر الیہود پھانکنے کی اصلاح دی۔ غذا یہ بتائی کہ ماش کے آٹے کی روٹی پکاؤ اور پوست خشخاش کی ترکاری سے کھایا کرو۔ ایک مریض کو پیچش بتائی اور کنڈول دوا تجویز کی۔ ایک اور مریض کی بیماری ہیضہ تشخیص کی اور اسنبول نسخہ میں لکھا۔ جنون کے ایک مریض کے لیے اونٹ کا دودھ بتایا۔ ایک مریض کو استسقاء (جلندھر) کی بیماری بتائی اور کہا تم اپنی فصد کرا دو۔ اور گلقند دہی ملا کر کھایا کرو۔ دنبل کا علاج بتایا کہ اس کے زخم کو رفو کرا دو۔ ان سب بیماریوں سے فارغ ہو کر ایک ڈولی کے پاس جا بیٹھا اور مریضہ کی نبض دیکھ کر اس کی خادمہ سے کہا، یا تو اس کو درد سر ہے یا درد کمر ہے۔ مگر مجھے زیادہ تر نقرس کا اندیشہ ہے۔ آخر کار اس نے مریضہ کا مرض صرع بتایا۔ اور ماء القرع (آبِ کدو) تجویز کی۔ پھر کہا کہ آش جو کے سوا کھانے کو اور کچھ نہ دینا۔ خادمہ نے کہا اس کے لیے تو یہ دوا زہر ہے۔ اس کو تو لقوہ اور فالج کی بیماری ہے غوث نے خفا ہو کر کہا تو نے نہ سدیدی پڑھی نہ شیخ کا قانون پڑھا۔ اس پر حکیموں سے بحث کرتی ہے۔ تو پانچ روپے کی کنیز، تجھے دوا اور بیماری کی کیا تمیز۔ مجمع میں سے ایک شخص نے کہا، حکیم جی کا کیا گناہ۔ مریضہ پردہ میں ہے۔ اس کی بیماری کا حال کیوں کر معلوم ہو۔ اس طنز کو حکیم جی نہ سمجھ گئے اور دونوں میں خوب جھڑپ ہوئی۔ یہ کہہ کر عطار نے مریض سے کہا خبردار ایسے حکیموں کی دوا استعمال نہ کرنا۔

باقی مثنویوں میں ایک میاں فوتی کی ہجو میں ہے ایک کی دی

کی ہجو میں اور ایک میں مرزا فیضو کی چیپک کا مرثیہ ہے۔ ان میں سے کوئی مثنوی اہم نہیں ہے۔

غزلوں میں سے ایک غزل میں میاں حسرت عطار کا خاکہ اڑایا ہے۔ ترجیع بندوں میں سے ایک میں ضاحک کی ہجو ہے۔ ایک میں فدوی کی اور ایک میں مولوی ندرت کشمیری کی دختر کی۔ بارہ مخمس ہیں جن میں ضاحک، میر علی، ہاتف، ندرت کشمیری اور مرزا علی وغیرہ کی ہجو کی گئی ہے مگر ان سب میں سے کوئی نظم بھی ایسی نہیں ہے جو قابل ذکر ہو۔ صرف وہی نظمیں زندہ رہنے کے قابل ہیں جن کا ذکر کیا گیا ہے۔ ان میں بھی جہاں کہیں فحش ہے خلاصہ میں ہم نے اس کو نظر انداز کر دیا ہے۔

# عہدمیر کی زبان

شکسپیر کی نسبت انگریزی ادب کے محققین نے یہ بات معلوم کی ہے کہ اس کی زبان میں وارووک شائر کا اثر ہے۔ یہ ایک ضلع کا نام ہے جس کے ایک قصبہ میں شکسپیر پیدا ہوا تھا۔ اس ضلع کی خاص زبان کی فرہنگ مرتب کی گئی ہے۔ اگر آگرہ کی خاص زبان کی فرہنگ بھی مرتب ہوجائے تو اس میں ذرا شبہ نہیں ہے کہ میر کی زبان میں اس خاص زبان کا اثر ضرور محسوس ہوگا۔ مثلاً کھسلنا، جو میر کی زبان میں ہے یا اُور کا لفظ جو "طرف" کے معنوں میں ہے۔ آگرہ کی زبان کا پتہ دیتا ہے اور بھی بہت سے الفاظ ہونگے جو آگرہ کی خاص زبان کی فرہنگ تیار ہونے پر معلوم ہو سکتے ہیں۔ اگرچہ ٹھیک سن معلوم نہیں ہے جس میں میر صاحب نے آگرہ سے دہلی کا رخ کیا۔ مگر یہ بات یقینی ہے کہ وہ باپ کے مرنے کے بعد جب دہلی میں آئے تو جوان اور بالغ تھے۔ اور شعر کہنا آگرہ میں شروع کر چکے تھے، اس لحاظ سے ضروری ہے کہ وہ کچھ نہ کچھ الفاظ اپنے وطن کی یادگار لائے ہوں گے۔ مگر اس میں بھی شک نہیں کہ دِلّی پہنچ کر انھوں نے دِلّی کی زبان پر گہری توجہ مبذول کی۔ اور اس قدر مہارت پیدا کی کہ ان میں اور اہل زبان میں کوئی فرق نہیں رہا۔ لکھنؤ میں ایک موقع پر انھوں نے لوگوں سے کہا تھا کہ خاقانی، سعدی اور حافظ کا کلام سمجھنے کے لیے فارسی زبان کی فرہنگیں درکار ہیں۔ مگر میرا کلام کوئی شخص نہیں سمجھ سکتا۔ جب تک کہ وہ اس زبان سے واقف نہ ہو جو دِلّی کی جامع مسجد کی سیڑھیوں پر سنی جاتی ہے۔ فی الحقیقت

میر صاحب نے محاورہ کے سامنے اس کی مطلق پرواہ نہیں کی کہ جن زبانوں سے الفاظ اُردو زبان میں آئے ان میں اصلی شکل ایسے الفاظ کی کیا تھی۔ مثلاً وہ مسجد کو مسیت، پلید کو پلیت، دستخط کو دسخط، شتاب کو شتابی، اضطراب کو اضطرابی، قرآن کو قران، امیری کو امرائی، خیال کو خیال (بروزن حال)، نزدیک کو نزیک باندھ گئے ہیں۔

شاعری کے پہلے اور دوسرے دَور میں ہندی الفاظ کثرت سے مستعمل تھے۔ تیسرے دور میں ان کی جگہ فارسی عربی الفاظ رواج پا گئے تھے، لیکن اس دور میں بھی بہت سے ہندی الفاظ رائج تھے جو چوتھے دَور میں متروک ہوے اور رفتہ رفتہ زبان فارسی عربی آمیز ہوتی گئی۔ مثلاً تیسرے دور میں شام کی جگہ سانجھ، محبوب کی سجن، شہر کی جگہ نگر۔ جدائی کی جگہ برہ، ذرا کی جگہ ٹک، چہرہ کی جگہ مکھ، خوشبو کی جگہ باس، قول کی جگہ بچن، دنیا کی جگہ جگ، ہوا کی جگہ باد یا پون وغیرہ الفاظ مستعمل تھے۔

اس دور میں بہت سے الفاظ زبانوں پر جاری تھے جن کی شکل چوتھے دور میں بدل گئی۔ مثلاً اس زمانے میں مٹی کی جگہ ماٹی، لگا کی جگہ لاگا، پھٹنا کی جگہ پھاٹنا، کیچڑ کی جگہ کیچ، جگہ کی جگہ جاگہ، لہو کی جگہ لوہو، گھسنا (با لکسر) کی جگہ گھسنا (بالفتح)، ڈبویا کی جگہ ڈبایا وغیرہ الفاظ بولتے تھے۔

ولی کے زمانے سے میر کے زمانہ تک بلکہ آگے چل کر غالب کے زمانے تک بھی شعرا برابر اس بات کی کوشش کرتے رہے ہیں کہ فارسی زبان کی ترکیبوں اور محاوروں کا ترجمہ اپنی زبان میں کریں اور اس طرح اردو میں نئی ترکیبوں اور نئے محاوروں کا اضافہ کیا جائے۔ ذیل میں اس کی مثالیں درج کی جاتی ہیں۔

تر آمدن ............ تر آنا (شرمندہ ہونا)........

| | |
|---|---|
| توگوئی ............ | کہے تو (گویا) ............ |
| نمود کردن ........... | نمود کرنا (ظاہر ہونا) ............ |
| حیف آناں ........... | حیف وے (افسوس ان پر) |
| خوش آمدن ........... | خوش آنا (اچھا معلوم ہوتا) |
| ایکہ - اے آنکہ ........... | اے تو کہ - اے وہ کہ |
| دست درکار داشتن ........ | کسی کام میں دست ہونا (مہارت ہونا) |
| تو دہن ایں کار نداری ........ | تو اس کام کا دہن نہیں رکھتا (یعنی لیاقت یا حوصلہ نہیں رکھتا) |
| گوش کردن ........... | گوش کرنا (سننا) ............ |
| بوکردن ........... | بوکرنا۔ باس کرنا (سونگھنا) ........ |
| خوابم بُرد یا رُبود ........... | مجھے خواب لے گیا (مجھے نیند آگئی) .... |
| زنجیر کردن ........... | زنجیر کرنا (قید کرنا) ............ |
| خاک بر سر کردن ........ | سر پر خاک کرنا (یعنی ڈالنا) ........ |
| از عہدۂ چیزے برآمدن ........ | کسی کام کے عہدہ سے برآنا (اس کام کو پورا کرنا) |
| باخاک برابر شدن ........... | خاک کے برابر ہونا (خاک میں مل جانا) .. |
| سر بدیوار آمدن ........ | دیوار پر سر آنا (یعنی ٹکرانا) ........ |
| نماز کردن ........... | نماز کرنا (یعنی نماز پڑھنا) ........ |
| خوشا حال کسانیکہ ........ | احوال خوش انھوں کا (ان کا حال کیا ہی اچھا ہے) |
| ہمہ روے زمین گرفت ........ | تمام روئے زمین لیا (ساری زمین پر چھا گیا) |
| درد سر دادن ........ | درد سر دینا (تکلیف دینا) ........ |
| سر فرو آوردن ........ | سر فرو لانا (سر جھکانا) ........ |
| سر فرو آمدن ........... | سر فرو آنا (سر جھکنا) ........ |

رنجه کردن ........... رنجه کرنا (تکلیف اٹھانا) ..........

قدم رنجه کردن ........... قدم رنجه کرنا (آنا) ..........

تاب دادن ........... تاب دینا (دل دینا) ..........

سر کشیدن ........... سر کھینچنا (غرور کرنا، نمودار ہونا) ..........

داغ کردن ........... داغ کرنا (رشک سے جلانا) ..........

داغ شدن ........... داغ ہونا (رشک سے جلنا) ..........

بیک نگاہ ہم وفا نمی کند ... ایک نگاہ کو بھی وفا نہیں کرتا (ایک نظر کے لیے بھی کافی نہیں)

وا شدن ........... وا ہونا (کھلنا مثلاً آنکھ کا) نیز (بے تکلف ہونا)

تسلی باش ........... تسلی رہ (تسلی سے رہ) ..........

بہم رسیدن ........... بہم پہنچنا (حاصل ہونا) ..........

جگر کردن ........... جگر کرنا (دلیری ظاہر کرنا) ..........

سر کردن ........... سر کرنا (شروع کرنا) ..........

طرح کردن ........... طرح کرنا (بنیاد ڈالنا) ..........

طرف شدن ........... طرف ہونا (مقابل ہونا، ہمسری کا دعویٰ کرنا)

خوشا وقت آنکه ........... وقت خوش ان کا (ان کا کیا ہی اچھا حال ہے)

سرزد شدن ........... سرزد ہونا (باہر نکلنا مثلاً سبزہ کا) ..........

تماشا کردن ........... تماشا کرنا (دیکھنا) ..........

ساز کردن ........... ساز کردن (سامان کرنا) ..........

تعب کشیدن ........... تعب کھینچنا (تکلیف اٹھانا) ..........

راہ غلط کردن ........... راہ غلط کرنا (رستہ بھول جانا) ..........

سفیدی کردن ........... سفیدی کرنا (بوڑھا ہو جانا) ..........

بو از دہن می آید۔ بوئے شیر از دہن می آید۔ بو آتی ہے دہان سے (تم ابھی بچہ ہو)۔

خو کردن ........ خو کرنا (عادی ہونا) ........

زبان کردن ........ زبان کرنا (زباں درازی کرنا) ......

نیاز کردن ........ نیاز کرنا (کسی کی طرف سرجھکانا) ....

گرد آمدن ........ گرد آنا (جمع ہونا) ........

تکلیف کردن ........ تکلیف کرنا (مجبور کرنا) ........

بروے کار آوردن ........ بروے کار لانا (ظاہر کرنا) ......

فرو شدن ........ فرو ہونا (دور ہونا مثلاً غم کا) ......

چشم دوختن ........ چشم سینا (طمع کرنا) ........

زبان تہ زبان داشتن ...... زبان تہ زبان رکھنا (منافقانہ باتیں کرنا)

گردن از مو باریک داشتن ...... گردن مو سے باریک تر کرنا (مطیع ہونا) ...

فارسی ترکیبوں اور محاوروں کے ترجموں کے علاوہ اس زمانے کے شعرا نے خالص فارسی مرکب الفاظ بھی جا بجا اپنے کلام میں استعمال کیے ہیں۔ یہاں ایسے چند مرکب الفاظ کی مثالیں درج کی جاتی ہیں جن کو خود میر نے اپنے کلام میں استعمال کیا ہے۔

تہ بال۔ کنج کاوی۔ سبحہ گرداں۔ بپایان کار۔ ستم کشتہ۔ غبار ناتواں۔ پروانہ ساں۔ موج خیز دہر۔ سخن مشتاق۔ عاجز سخن۔ قادر سخن۔ حرف ناشنو۔ ناقباحت فہم۔ غنچۂ پیشانی۔ شوق کشتہ۔ حلقہ در گوش۔ ہنگامہ گرم کن۔ نمونۂ یوم الحساب۔ حرف زیر لبی۔ دل زعفراں پناہ۔ آفت دل عاشقاں۔ عہد فراموش کن۔ رفتۂ لیلیٰ رگو۔ خاک افتادۂ ویرانہ۔ سر نشیں رہ میخانہ۔ غبار دیدہ پروانہ۔ ذوق بیگاں دبیر صحیفۂ تصویر بے ہوشاں۔ درائے قافلہ ساں۔ شائستہ پریدن۔ سر بہ جیب تفکر۔ غرق بحر تحیر۔ صحرا صحرا وحشت۔ دنیا دنیا تہمت۔ جہاں جہاں غفلت۔

یک بیاباں بیکسی و تنہائی، عالم عالم جنوں، دست زیر زنخ ستوں،
برق خرمن صد کوہ طور، جوش اشک ندامت، پیش کش سادۂ خودکام،
صد سخن آغشتہ بخوں زیر زباں، پاس جوش دل و دل گرمی ایام وغیرہ۔
بعض پورے مصرعے فارسی ہیں۔ مثلاً قابل آغوش ستم دیدگاں،
قدر ہفت آسمان ظلم شعار۔ دل خوپذیر وصال، دام وغیرہ۔
رفتہ رفتہ یہ لے بڑھتی گئی۔ غالب کی ابتدائی شاعری میں اکثر
اشعار ایسے ہیں کہ ان میں ایک آدھ لفظ مثلاً کا یا سے یا ہے اردو
ہے، باقی سب فارسی۔ اور بعض اشعار میں تو ایک لفظ اردو کا نہیں
خود میر صاحب نے اپنے تذکرہ نکات الشعرا میں لکھا ہے کہ "ریختہ کی چند
قسمیں ہیں۔ اوّل یہ کہ ایک مصرع فارسی ہو اور ایک ہندی۔ دوم یہ کہ
آدھا مصرع فارسی ہو اور آدھا ہندی۔ سوم یہ کہ حرف اور فعل بھی فارسی
زبان کے لائے جائیں اور یہ نہایت قبیح ہے۔ چہارم یہ کہ فارسی ترکیبیں شعر
میں لائی جائیں مگر وہ ترکیبیں ایسی ہونی چاہئیں جو زبان ریختہ سے مناسبت
رکھتی ہوں۔ اس بات کو شاعر کے سوا کوئی نہیں پہچان سکتا۔ جو ترکیب نامانوس
ہو اور مناسب بندش نہیں رکھتی، اس کا لانا سراسر عیب ہے اور اس کا
جاننا سلیقۂ شاعری پر موقوف ہے۔ میں نے اپنی شاعری میں اسی بات کو
پسند کیا ہے"۔ گر فارسی کی وہ ترکیبیں جو میر صاحب نے استعمال کی ہیں اور
جن کا ذکر ابھی ہوا ہے۔ ان میں سے بعض ترکیبیں یقیناً ایسی ہیں کہ اردو
زبان ان کا تحمل نہیں کر سکتی۔ لیکن میر صاحب پر کون حرف رکھ سکتا ہے؟
جو زبان میر کے زمانے میں جاری تھی اگر ہم اس کی گرامر پر غور
کریں تو سب سے پہلے ہماری نظر الفاظ کی تذکیر و تانیث پر پڑتی ہے۔
بہت سے الفاظ ہیں جن کی تذکیر و تانیث اس زمانے کی تذکیر و تانیث

سے مختلف تھی۔ مثلاً اس زمانے میں ذیل کے الفاظ مذکر بولے جاتے تھے۔
سیر۔ وید۔ جراحت۔ جان۔ سطح۔ گشت۔ گلگشت۔ خلش۔ سوت (سرچشمہ)
اور الفاظ ذیل کو مونث بولتے تھے۔ تغلب۔ خواب۔ گلزار۔ مزار۔ نشر۔ حشر وغیرہ۔
ندا کی حالت میں اور حروف مغیرہ کے ساتھ الفاظ کی فارسی جمع
لاتے تھے اور اس میں کوئی تغیر نہیں کیا جاتا۔ مثلاً اے بتاں یعنی اے بتو!
اے ہمصفیراں۔ بتاں کا عشق۔ آوارگاں کو بلیان نے موزوں طبعان سے۔
عربی فارسی اسما کے آخر میں ی لگا کر اس زمانے میں صفت بنا لیتے
تھے۔ مثلاً جیرتی۔ سفری۔ تلاشی (جس کو آج کل متلاشی بولتے ہیں) وداعی
وغیرہ صفت میں زیادتی کا اظہار منظور ہوتا تو بہت کی جگہ زور کا لفظ لگا
دیتے تھے۔ مثلاً زور مست۔ زور بے قرار، ایک لفظ فارسی اور ایک لفظ
ہندی ملا کر بھی صفت بنا لیتے تھے۔ مثلاً کم گھیر۔ شیریں بچن وغیرہ۔ آج کل
صفت عددی کے جو الفاظ غیر معین تعداد ظاہر کرنے کے لیے مستعمل ہیں۔ ان
میں سے ایک بعض کا لفظ ہے جس کی جمع بعضوں آتی تھی اور بعضوں کی
جگہ ایکوں کا لفظ بھی بولتے تھے۔ مثلاً ایکوں نے صبر کیا۔ ایکوں نے آہ وزاری کی۔
وہ اور یہ جو صفات ضمیری ہیں ان کی جگہ اس زمانے میں کبھی وَہ
(بالفتح) اور یَہ (بالفتح) کے الفاظ مستعمل ہوتے تھے۔ ضمیر شخصی واحد غائب حالت
فاعلی میں کبھی وہ (بالضم) لائی جاتی تھی۔ کبھی وَہ (بالفتح) اور کبھی وُہ (بواو
معروف بروزن یو) اگر اس کے ساتھ نے لانے کی ضرورت ہوتی تو اس نے کی
جگہ اُن نے کہتے تھے۔ ضمیر شخصی جمع غائب فاعلی حالت میں لائی جاتی تو وے
کہتے تھے۔ اضافی حالت میں انھوں کا۔ اسی طرح جس نے کی جگہ جن نے اور
کس نے کی جگہ کن نے بولتے تھے۔ جمع کی حالت میں جنھوں نے۔ جنھوں کا۔
کنھوں نے۔ کنھوں کا۔ نے اور کا کے علاوہ دیگر حروف ربط کے ساتھ بھی ان

لفظوں کی یہی حالت ہوتی تھی۔ مثلاً انھوں سے۔ جنھوں کی۔ کنھوں تک۔
ضمیر واحد مخاطب اور ضمیر واحد متکلم جب حالت اضافی میں لائی جاتی تو میرا
اور تیرا کی جگہ مجھ اور تجھ کے الفاظ لائے جاتے تھے۔ مثلاً مجھ عشق یعنی میرا عشق
تجھ صفت یعنی تیری صفت ضمیر جمع مخاطب اور ضمیر جمع متکلم حالت اضافی
میں لائی جاتی اور مضاف الیہ جمع مونث ہوتا تو کہتے تھے باتیں ہماریاں۔
راتیں تمہاریاں۔ ضمیر تنکر کوئی کے ساتھ جب کوئی حرف ربط آئے تو اس کی
تبدیلی آج کل کسی کے ساتھ ہوتی ہے مگر اس زمانے میں یہ بات ضروری
نہ تھی۔ مثلاً "جوں جبیگتی مسیں ہوں کوئی ہیرو نوجوان کی" ضمیر موصول جن
کے مقابلہ میں اجوجیں کی جگہ لائی جاتی تھی اتن کا لفظ استعمال کیا جاتا تھا۔
جس کے معنی وہ۔
فعل متعدی کے ساتھ اس زمانے میں نے کا لانا ضروری نہ تھا مثلاً
کہے تھے۔ ہم شہر دیکھا۔ میں کام کیا۔ تم زید کو اداس کیا۔ میں اس ملک کی آب
ہوا تجربہ کی ہے۔ وغیرہ۔ لانا بھی فعل متعدی ہے مگر آج کل نے سے مستثنیٰ ہے اس
زمانے میں، تاباں نے لکھا۔ "ہجر نے قیامت لائی" یہی استعمال آج کل دکن میں ہے۔
فعل کے صیغۂ جمع مونث غائب و متکلم میں آج کل لاحقہ ئیں لگایا جاتا
ہے مگر اس زمانے میں لاحقہ اں لگایا جاتا تھا۔ مثلاً آئیں اور لائیں کی جگہ آئیاں
اور لائیاں یعنی وہ عورتیں آئیاں یا لائیاں۔ تم عورتیں آئیاں یا لائیاں۔ ہم
عورتیں آئیاں یا لائیاں۔ اسی طرح پھولوں کی چھڑیاں ہلیاں۔ زلفیں دکھلائیاں
باتیں نہ مانیاں۔ یہ سب ماضی مطلق کی مثالیں ہیں۔
ماضی قریب میں کہتے تھے۔ آنکھیں ترسیاں ہیں۔ چنگاریاں برسیاں ہیں یا
آسمان نے کیا کیا شکلیں خاک میں ملائیاں ہیں۔
ماضی بعید میں کہتے تھے، چہرہ پر پرچھائیاں آئیاں تھیں۔ باتیں بہت

بنائیاں تھیں۔

ماضی ناتمام میں کہتے تھے، وہ آنکھیں مارتیاں تھیں۔ تم ہم سے ڈرتیاں تھیں۔

ماضی احتمالی میں کہتے تھے، وہ آئمیاں ہوں گی مٹھائیاں کھلائیاں ہونگی۔

ماضی تمنائی میں کہتے تھے، کاش وہ لڑتیاں۔ کاش ان کی نگاہیں ہمارے دلوں میں رگڑتیاں۔

فعل حال میں کہتے تھے۔ ہم مکان سجائیاں ہیں۔ تم کاہیکو لڑتیاں جھگڑتیاں ہو؟

ماضی ناتمام کی پوری گردان اس زمانے میں حسب ذیل تھی۔

وہ ڈرے تھا۔ وہ ڈریں تھے۔ تو ڈرے تھا۔ تم ڈرو تھے۔ میں ڈروں تھا ہم ڈریں تھے۔ (مونث کے صیغے) وہ ڈرے تھی۔ وہ ڈریں تھیں۔ تو ڈرے تھی۔ تم ڈرو تھیں۔ میں ڈروں تھی۔ ہم ڈریں تھیں۔

فعل حال کی گردان حسب ذیل طریقے سے کرتے تھے:۔

وہ چلے ہے۔ وہ چلیں ہیں۔ تو چلے ہے۔ تم چلو ہو۔ میں چلوں ہوں ہم چلیں ہیں۔ یہ چھے صیغے مذکر کے ہیں۔ مونث کے چھے صیغے بھی اسی شکل کے تھے۔

ماضی ناتمام اور فعل حال کے ساتھ اگر کوئی فعل امدادی لایا جاتا تھا تو اس کی صورت حسب ذیل ہوتی تھی (مذکر صیغے) وہ چلا جاوے تھا۔ وہ چلے جاویں تھے۔ (مونث کے صیغے) وہ چلی جاوے تھی۔ وہ چلی جاویں تھیں۔ تو چلی جاوے تھی تم چلی جاؤ تھی۔ میں چلی جاؤں تھی۔ ہم چلی جاویں تھیں۔

یہ مثال ماضی ناتمام کی ہے۔ فعل حال کی مثال حسب ذیل ہے:۔

تو دکھائی دے ہے۔ تم دکھائی دو ہو۔ میں دکھائی دوں ہوں۔ ہم دکھائی دے ہیں۔ فعل امدادی لگانے کے بعد بھی فعل حال میں مذکر اور مونث کے صیغے یکساں رہیں گے۔ ان دونوں گردانوں کو دیکھ صاف معلوم ہوتا ہے کہ اصلی فعل اپنی شکل پر بدستور رہتا ہے۔ مگر فعل امدادی میں تغیر ہوتا رہتا ہے۔

فعل کے صیغہ جمع مونث غائب و مخاطب و متکلم کے آخر میں جب بجائے لاحقہ ہیں کے لاحقہ ان لگایا جاتا ہے تو ان صیغوں کے ساتھ فعل امدادی لانے سے صرف یہ تغیر ہوگا کہ اصلی فعل بدستور قایم رہے گا اور لاحقہ ان فعل امدادی کے ساتھ لایا جائے گا۔ مثلاً ماضی مطلق میں سب تمام باتیں سمجھا دیاں۔ ہم مست ہو پڑیاں۔ ماضی قریب میں، وہ نکاح کر بیٹھیاں ہیں۔ ماضی بعید میں یہ کتابیں ان کو دکھائیاں تھی۔ ماضی احتمالی میں ساری نعمتیں چکھ لیا ہوں گی۔ ماضی تمنائی میں، کاش وہ فوجیں بکھر جاتیاں۔ فعل حال میں، ہم ہری ہری ٹہنیاں کاٹ ڈالنیاں ہیں۔

فعل کی مذکورہ بالا شکلوں کے علاوہ بعض اور شکلیں بھی ہیں جو اس زمانے میں رائج تھیں۔ مثلاً ٹوٹ گیا کی جگہ ٹوٹا گیا۔ چھوٹ گیا کی جگہ چھوٹا گیا۔ پھوٹ گیا کی جگہ پھوٹا گیا۔ مرجھا گیا کی جگہ مرجھایا گیا۔ دیکھتا رہتا ہوں کی جگہ دیکھ رہتا ہوں۔ آتے ہیں کی جگہ آتے ہینگے۔ اور پوچھا گیا کی جگہ پوچھا کیا وغیرہ۔

جن مصدروں میں علامت مصدر سے پہلے کوئی حرف علت ہے ان کے مضارع، مستقبل، حال اور ماضی ناتمام میں فعل کے لاحقہ سے پہلے ایک واو بڑھا دیا جاتا تھا۔ مثلاً ہووے، کھاوے گا۔ لیوے ہے۔ دیوے تھا۔

اگر ماضی مطلق یا ماضی تمنائی کے صیغہ جمع غائب کے آگے اس زمانے میں کوئی حرف ربط نے اور میں کے علاوہ لایا جاتا تھا تو اس صیغہ سے مصدری معنی مراد لیتے تھے۔ مثلاً مرگئے پر یعنی مرجانے پر سر جھکے کا فائدہ کیا۔ یعنی سر جھکنے کا۔ رکے رہتے جنون ہوتا ہے۔ یعنی رکے رہنے سے کبھی حرف ربط حذف بھی کر دیا جاتا تھا مثلاً آدم کی قدر جدا ہوئے ظاہر ہوتی ہے۔

ماضی معطوفہ کی شکلیں اس زمانے میں چار تھیں۔ یعنی امر کے آخر میں کر یا کے۔ یا، کر کے، یا، تے بڑھاتے تھے۔ مثلاً مر کر۔ ڈبو کے۔ مرکر کے۔ دیکھتے جیسے میر کا شعر ہے ؎

کسو کے بال درہم دیکھتے میر　　ہوا ہے کام دل برہم ہمارا

اگر امر الف پر ختم ہوتا تھا تو آئے کر کا اضافہ کرتے تھے۔ مثلاً ڈھائے کر۔ کھائے کر۔ گائے کر۔ بجائے کر۔

تمیز فعل، جو وقت کے اظہار کے لیے آتی ہے۔ اس میں الفاظ جب تب۔ کب۔ آگے ہمیشہ۔ بعدازاں کی جگہ الفاظ جد۔ تد۔ کد۔ آگو، ندان۔ جب نہ تب ا نت اور بعد از لائے جاتے تھے۔ اظہار سمت کے لیے اِدھر اُدھر۔ جدھر۔ کدھر کی جگہ ایدھر۔ اودھر۔ جیدھر۔ کیدھر لاتے تھے۔ اُور طرف کا مترادف ہے۔ مثلاً دل کے اُور، یعنی دل کی طرف۔ اسی طرح ذرا کی جگہ ٹک، ٹنک، بالکل کی جگہ نپٹ۔ نزدیک کی جگہ نزیک۔ پاس کی جگہ کنے۔ پر کی جگہ اوپر لایا جاتا تھا۔

تمیزوں میں سے الفاظ آگے، پاس، کنے، اوپر، بیچ، ساتھ کے استعمال میں اکثر ان سے پہلے حرف اضافت نہیں لاتے تھے۔ مثلاً پالکی آگے۔ مجھ پاس۔ ہم پاس۔ سب پاس۔ غیر پاس۔ کسی کنے۔ جنھوں کنے۔ ان کنے۔ بلبل کنے۔ دوش اوپر۔ پالکی اوپر۔ ناحق اوپر۔ تس اوپر۔ طویلے بیچ۔ سرا بیچ۔ دل ساتھ۔

حروف ربط میں سے نے کو بعض اوقات نہیں لکھتے تھے۔ کو واو معروف کے ساتھ ہو کے وزن پر۔ اور بعض دفعہ کوں، جوں کے وزن پر بولا جاتا تھا۔ سے کی شکل ایک زمانہ میں سوں تھی۔ مگر میر کے زمانے میں سیں اور سیتی بھی لاتے تھے۔ تک کی جگہ تلک یا لگ استعمال ہوتا تھا۔ تئیں آج کل فقط اپنے کے ساتھ آتا ہے۔ مگر اس زمانے میں بہت مستعمل تھا۔ کبھی اس کو حرف اضافت کے ساتھ اور کبھی بغیر اضافت کے استعمال کرتے تھے۔ یہ لفظ کبھی تک کے معنوں میں آتا تھا اور کبھی کو کے معنوں میں مثلاً یاں۔ تئیں، کب تئیں، محشر تئیں (تک کے معنوں میں) اور دل کے تئیں، آقا کے تئیں، اپنے تئیں، ہیرے تئیں، رات کے تئیں (کو کے معنوں میں) پر کی جگہ اوپر لاتے تھے۔ جیسے ہونٹوں کے اوپر

یعنی ہونٹوں پہ۔ میں کی جگہ بیچ آتا تھا۔ جیسے چمن کے بیچ۔ یعنی چمن میں۔ سو ابھی ربط کے لیے آتا تھا۔ پہلے زمانے میں اس سے پہلے حرف ربط لانا ضروری نہ تھا۔ جیسے دل سوا یعنی دل کے سوا، سوا کی جگہ اُس زمانے میں دوسرا لفظ چھٹ آتا تھا۔ جیسے ان گلوں چھٹ یعنی ان گلوں کے سوا۔ چھٹ سے پہلے حرف اضافت کبھی نہیں لاتے تھے۔ تک، کو، اور میں ایسے حرف ربط ہیں کہ وہ اکثر موقعوں پر حذف کر دئے جاتے تھے۔ جیسے ہم وہاں دیر رو یا کیے یعنی دیر تک۔ دل کا حال مدت کہا۔ یعنی مدت تک۔ میر تیرے کوچے سے آنے کہے ہے۔ یعنی آنے کو اپنے اعتقاد یعنی ہمارے اعتقاد یا خیال میں۔

میر کی زبان میں ایک خاص ترکیب ہے جو فارسی ترکیب کی نقل ہے اور جس میں مضاف الیہ کے درمیان سے حرف اضافت حذف کر دیا جاتا ہے۔ مثلاً ہمیں سیر بہار خواہش ہے۔ یعنی سیر بہار کی خواہش ہے آج کل مروت قحط ہے یعنی مروت کا قحط یہاں تبسم فرصت ہے یعنی ایک تبسم کی فرصت۔ اے ناصح تفحص فائدہ یعنی تفحص یا جستجو کا کیا فائدہ؟ میں اس ملک کی آب و ہوا تجربہ کر چکا ہوں۔ یعنی اس ملک کی آب و ہوا کا تجربہ۔ تیرا قصد اگر ترک پارسائی ہو یعنی تیرا ارادہ اگر ترک پارسائی کا ہو۔ انھیں بندگی خواہش ہے یعنی انھیں بندگی کی خواہش ہے۔ میں سب جہاں سیر کر چکا ہوں یعنی سب جہاں کی۔

واو عطف کا استعمال اس زمانے میں شعرا عجیب طرح کرتے تھے۔ آج کل شاعر اس کو جائز نہیں سمجھے گا۔ اوّل دو ایسے جملوں کے درمیان جن میں ہندی الفاظ شامل ہیں۔ مثلاً تا کئے بدشت گردی و کب تک یہ خستگی۔ دوم۔ ایک فارسی لفظ اور ایک ہندی لفظ کے درمیان مثلاً تھپیڑا و دہال سوم دو ہندی لفظوں کے درمیان جیسے توبرہ و تھان، چوری و پنکھا۔

حرف علت سو مگر جو کے مقابلہ میں لایا جاتا تھا۔ مثلاً جو ظلم تم نے کیے سو سو ہم نے اٹھائے۔

ہم، اس اور وہاں کے ساتھ حرف تخصیص ہی ملایا جاتا ہے تو ہمیں، اسی اور وہیں کے الفاظ تیار ہوتے ہیں مگر اس زمانے میں ہم ہی، اس ہی، وہاں ہی اور وہ ہیں استعمال کرتے تھے۔

جوں اور جیسا حرف تشبیہ ہیں۔ ان لفظوں کے استعمال کی مثالیں حسب ذیل ہیں۔

جوں موج یعنی مانند موج جیسے یکا پھوڑا پکے پھوڑے کی مانند، جوں کے معنی جس طرح بھی لیے جاتے تھے۔ جیسے ع دل جانے ہے جوں رو کر شبنم نے کہا گل سے۔ یعنی جس طرح رو کر، نمط، برنگ، یساں کے الفاظ بھی اسی غرض سے استعمال ہوتے تھے۔ مثلاً صبح نمط یعنی مانند صبح۔ خامہ کے نمط یعنی قلم کی طرح۔ اس نمط یعنی اس طرح۔ ہر نمط یعنی ہر طرح سے برنگ گل۔ یعنی مانند گل۔ یسان ماہتاب یعنی چاند کی مانند۔

میر کی زبان میں فارسی کا 'تا'، جس کے معنی ہیں جب تک، جملے کے اوپر لایا جاتا ہے۔ مثلاً تا خرقہ کو نہ پھونکیے۔ یعنی جب تک خرقہ کو نہ پھونکیے۔ بھلا رے۔ اس زمانے میں تعجب کا حرف تھا۔ جیسے اللہ رے۔

اس زمانے کی زبان کی ایک خصوصیت یہ بھی تھی کہ ترکیب اضافی میں اگر ایک لفظ ہندی کا ہوتا تھا تو فارسی اضافت لانے میں مضایقہ نہیں کرتے تھے۔ مثلاً مانند آرسی پوشش چھینٹ۔ صاحب ارتھی۔ بیڑۂ پان۔ اگر دو لفظوں کے درمیان حرف عطف اور ہوتا تو مرکب عطفی پر بھی فارسی اضافت لے آتے تھے۔ مثلاً جائے بود و باش۔ بعض دفعہ مرکب عطفی کے درمیان حرف عطف نہیں لاتے تھے۔ اگر اس مرکب کے دونوں الفاظ کسی موصوف کی

صفت ہوں تو ایک صفت کو موصوف سے ملادیتے تھے اور دوسری صفت کو آزاد رکھتے تھے۔ مثلاً دل مرحوم کا مغفورہ کا ذکر۔ جب کسی جملے میں موصوف جمع مونث مبتدا ہوتا تھا تو خبر میں جمع مونث صفت لائی جاتی تھی۔ مثلاً یہ یہ باتیں نہیں بھلیاں۔ تمہاری ادائیں پیاریاں ہیں۔ راتیں اندھیاریاں ہیں۔ منزلیں کڑیاں ہیں۔ نیندیں بھاریاں ہیں۔

# میر کی شاعری

ایشیا کے شاعر بدنام ہیں کہ ان کا کلام اور ان کی زندگی دونوں مطابق نہیں ہیں۔ مگر یہ مقولہ کہ شاعر کا کلام اس کی زندگی کا آئینہ ہوتا ہے، جتنا میر پر صادق آتا ہے شاید ہی کسی اور شاعر پر صادق آئے۔ ناکامی اور حسرت و یاس جس کو ہم قنوطیت کہتے ہیں۔ میر کے کلام کا ایک خاص پہلو ہے۔ مگر ان کی زندگی کے اور پہلو بھی ہیں۔ اس لیے ہم قنوطیت کو جو غالب پہلو ہے علیٰحدہ رکھ کر میر کی زندگی کے دوسرے پہلوؤں پر نظر ڈالتے ہیں جس کی جھلک ان کے کلام میں پائی جاتی ہے۔

وہ جب کسی شخص کو دولت اور حکومت کی بلندی پر دیکھتے ہیں تو ان کے پاک دل میں حسد کا جذبہ موجزن نہیں ہوتا اور اگر کسی کو افلاس اور پستی کے بھنور میں چکر کھاتے دیکھتے ہیں تو اس کو حقارت کی نظر سے دیکھنا گناہ خیال کرتے ہیں۔ دنیا کے واقعات اور انقلابات سے گھس پس کر ان کے اخلاق میں یکسانیت اور ہمواری پیدا ہو گئی ہے۔ چنانچہ کہتے ہیں ؎

اب پست و بلند ایک ہے جوں نقش قدم یاں

پامال ہوا خوب تو ہموار ہوا میں

دنیا میں جن لوگوں کو دولت و حکومت حاصل ہوئی ہے۔ وہ اس بات کو کبھی پسند نہیں کرتے کہ ان کے مقابلہ میں کوئی دوسرا شخص پستی کی حالت سے ابھر کر بلندی پر پہنچ جائے۔ اور ان کے ساتھ ہمسری کرنے لگے۔ اس حالت میں ضروری ہے کہ اس نودولت شخص کی طرف سے ان کے دلوں میں کینہ پیدا ہو، اور وہ اس کو نیچا دکھانے کی کوشش کریں۔ میر صاحب اس بات کو پسند نہیں کرتے کہ کسی کے

دل میں ان کی طرف سے کینہ اور عداوت کا جذبہ پیدا ہو، اس لیے وہ اپنی حالت
تنگدستی و خواری پر قانع ہیں، بلکہ اس حالت پر خدا کا شکر ادا کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔

گو توجہ سے زمانے کی جہاں میں مجھ کو
جاہ و ثروت کا میسر کوئی ساماں نہ ہوا
شکر صد شکر کہ میں ذلت و خواری کے سبب
کسی عنوان میں ہم چشم عزیزاں نہ ہوا

وہ اپنی بے سر و سامانی پر خوش ہیں اور مرتے دم تک ان کا یہی رویہ رہا۔

خوش رہا جب تلک رہا جیتا
میر معلوم ہے قلندر تھا

وہ صبر و شکر کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ رنجش کا اظہار نہیں کرتے۔ حرف
شکایت ان کی زبان پر کبھی نہیں آتا۔ ایک اور شعر ان کے مزاج کی اسی
افتادگی کی تصویر کھینچتا ہے ؎

رنجش کی کوئی اس کی روایت نہ سنی
بے حرف کسی وقت حکایت نہ سنی
تھا میر عجب فقیر صابر و شاکر
ہم نے اس سے کبھو شکایت نہ سنا

تکلیفوں پر تکلیفیں اٹھاتے ہیں مصیبتوں پر مصیبتیں جھیلتے ہیں مگر دست
سوال کسی کے آگے دراز نہیں کرتے۔ اگر دنیا میں کوئی فیاض ہے تو ہوا کرے
وہ اپنی فقیری کی اس آن بان کو کبھی ہاتھ سے نہیں دیتے۔ اور کس مزے سے
کہتے ہیں ؎

خوب کیا جو اہل کرم کے جود کا کچھ نہ خیال کیا
ہم جو فقیر ہوئے تو ہم نے پہلے ترک سوال کیا

وہ اپنے تئیں آپ نصیحت کرتے ہیں ؎

میر بندوں سے کام کب نکلا
مانگنا ہے جو کچھ خدا سے مانگ

اگر کبھی تحصیل روزی اور کسب معاش کا خیال ان کے دل میں پیدا
ہوتا ہے تو اپنے دل کو اس طرح چشم نمائی کرتے ہیں۔

تیرا اے دل یہ غم فرو بھی ہوگا　　　اندیشۂ رزق کم کبھو بھی ہوگا
کھانے کو دیا ہے آج حق نے تجھ کو　　　کل بھی دیوے گا کل جو تو بھی ہوگا

وہ اپنی کلاہ فقری کو تاج شاہی پر ترجیح دیتے ہیں اور تاج شاہی سے خطاب کر کے کہتے ہیں ۔

اے تاج شہ نہ سر کو فرو لاوں تیرے پاس　　　ہے معتقد فقیر نمد کی کلاہ کا

اگر دوست احباب ان کو صلاح دیتے ہیں کہ وہ بادشاہ کی تعریف میں قصیدہ لکھیں، اور انعام و اکرام حاصل کر کے سامان زندگی درست کریں تو ان کے تیور بدل جاتے ہیں اور فوراً جواب دیتے ہیں ۔

مجھ کو دماغ وصف گل و یاسمن نہیں　　　میں جوں نسیم باد فروش چمن نہیں

وہ سرے سے دنیا کے تعلقات کو پسند نہیں کرتے محکومی ان کی فطرت کے خلاف ہے۔ اس پر طرہ یہ کہ وہ حاکم بننا بھی نہیں چاہتے۔ کیونکہ حاکم بن کر محکموں کے معاملات میں الجھنا ان کی شانِ خودداری کے خلاف ہے۔ چنانچہ تعجب کے لہجے میں فرماتے ہیں۔

الٰہی کیسے ہوتے ہیں جنھیں ہے بندگی خواہش　　　ہمیں تو شرم دامنگیر ہوتی ہے خدا ہوتے

مگر اس لحاظ سے کہ خدا کو کسی کے سامنے سر جھکانا نہیں پڑتا۔ اپنی بندگی کی حالت پر اور اس مزاج پر افسوس ظاہر کرتے ہیں کہ باوجود اس حالت کے کسی کے سامنے سر جھکانے کو جی نہیں چاہتا۔

سر کسو سے فرو نہیں آتا　　　حیف بندے ہوئے خدا نہ ہوئے

سکندر نے خضر سے التجا کی تھی کہ وہ اس کو آبِ حیات کے چشمے پر پہنچا دیں مگر ایسی نادر چیز کے لیے بھی میر صاحب سوال کی ذلت کو قبول نہیں کرتے اور آبِ حیات کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھتے۔ عالی ہمتی کا ثبوت اس سے زیادہ اور کیا درکار ہے۔ کسی نے ان سے آبِ حیات کا ذکر کیا وہ ہنس کر فرماتے ہیں۔

آب حیات وہی نا جس پر خضر و سکندر مرتے تھے

خاک سے ہم نے بھرا وہ چشمہ یہ بھی ہماری ہمّت تھی

وہ ان جذبات عالیہ کے سبب جوان کی بلند فطرت کا جز ہیں، اپنی ہستی کی عظمت سے اچھی طرح واقف ہیں اور فخر کے لہجے میں دنیا کو سناتے ہیں۔

مت سہل ہمیں جانو پھرتا ہے فلک برسوں
تب خاک کے پردے سے انسان نکلتے ہیں

نازک مزاجی کا یہ عالم ہے کہ اگر کسی محفل میں جا نکلتے ہیں اور کوئی بات خلاف مزاج محسوس ہوتی ہے تو فوراً اٹھ کھڑے ہوتے ہیں۔ پھر لوگ ہزار منّت سماجت کریں، اس محفل کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھتے۔

اٹھا جو باغ سے میں بے دماغ تو نہ پھرا
ہزار مرغ گلستاں مجھے پکارے ہے

دنیا داروں کا قاعدہ ہے کہ جب وہ کسی باکمال شخص کی خاطر و مدارات کرتے ہیں تو اپنے دل میں سمجھتے ہیں کہ ہم نے اس شخص کی عزت کر کے اس پر احسان کیا۔ مگر میر صاحب جیسا باکمال آدمی ان باتوں کی تاب کب لا سکتا ہے وہ ایسے مصنوعی اخلاق سے بگڑ جاتے ہیں۔ اور اس حالت میں روٹھنے کے بعد ان کا منا مشکل ہے۔

دل نے بہت کہا کہ چمن سے نہ جائیے
گلگشت کو جو آئیے آنکھوں پہ آئیے
میں بے دماغ کر کے تغافل چلا گیا
وہ دل کہاں کہ ناز کسی کے اٹھائیے

میر صاحب خود بھی واقف ہیں کہ ان کی بے دماغی اور نازک مزاجی کے چرچے ہوتے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں۔

ہے نام مجلسوں میں مرا میرؔ بے دماغ
از بسکہ بے دماغی نے پایا ہے اشتہار

مگر بے درد لوگ اس نازک مزاجی کی تہ کو نہیں پہنچ سکتے۔ وہ اس بات سے بے خبر ہیں کہ ہر باکمال آدمی اپنے مزاج کے لحاظ سے بادشاہ ہوتا ہے۔ اگر لوگوں کو اپنی دولت و حکومت پر ناز ہے تو وہ اپنے کمال فن پر نازاں ہے۔

اسے کیا ضرورت ہے کہ لوگوں کی ناز برداریاں کرے اور ان کے احسان اٹھائے جو توقع مغرور دنیا داروں کو عام آدمیوں سے ہوتی ہے، وہی توقع انھیں اہل کمال سے بھی ہے مگر جب ان سے سابقہ ہوتا ہے تو ان کا انداز نرالا اور ان کا برتاؤ بالکل انوکھا نظر آتا ہے سچ کہا ہے۔

تری چال ٹیڑھی تری بات روکھی — تجھے میر سمجھا ہے یاں کم کسو نے

میر صاحب کی اندرونی زندگی کی جھلک جو ان کی شاعری میں پائی جاتی ہے اس کی مثالیں پیش کرنے کے بعد اب ہم ان کی زندگی کے غالب پہلو پر نظر ڈالتے ہیں جس سے ہماری مراد قنوطیت ہے۔

مشہور ہے کہ اگر کسی کے سر پر ہما کا سایہ پڑ جائے تو اس کو حکومت نصیب ہوتی ہے مگر میر صاحب اپنی بدنصیبی کی شکایت کرتے ہیں ؎

طالع جو خوب تھے، نہ ہوا جاہ کچھ نصیب — سر پر مرے کرو ڑبرس تک ہما پھرا

فارسی زبان کے ایک مشہور شاعر نے کہا ہے ؎

در محفل خود راہ مدہ ہمچو منے را — افسردہ دل افسردہ کند انجمنے را

میر صاحب اس منزل سے آگے قدم بڑھاتے ہیں، اور اپنی بدنصیبی کا خاکہ اس طرح کھینچتے ہیں۔

بزم عشرت میں بلا مت ہم نگوں بختوں کے تئیں — جوں حباب بادۂ ساغر سرنگوں ہو جائے گا

انوری کا مشہور قطعہ ہے۔

ہر بلائے کہ ز آسماں آید — گرچہ بر دیگرے قضا باشد
بر زمیں نارسیدہ می پرسد — خانۂ انوری کجا باشد

میر صاحب نے اس مضمون کو انوری سے بہت زیادہ بلیغ طریقہ سے ادا کیا ہے

جب کوندتی ہے بجلی تب جانب گلستاں — رکھتی ہے چھیڑ میرے خاشاک آشیاں سے

جانب گلستاں کے لفظ سے اس بات کی طرف اشارہ کیا ہے کہ میرا آشیانہ

باغ کے درمیان نہیں ہے کہ میں بہار کا تماشا دل کھول کر دیکھ سکوں، اور باغ کی سیر سے جی بھر کر حظ اٹھا سکوں، بلکہ میرا آشیانہ باغ کے ایک کنارے پر ہے تاہم جب بجلی کوندتی ہے اسی طرف کوندتی ہے۔ اگر بجلی میرے آشیانہ پر گر کر اس کو پھونک ڈالے تو پرواہ نہیں۔ اس حالت میں ایک طرح سے بے فکری ہو جائیگی۔ مگر بجلی ایسا نہیں کرتی۔ وہ ہر بار یہ ظاہر کرتی ہے کہ میرے آشیانہ پر گویا اب گری اب گری۔ لیکن گرتی نہیں وہ تو میرے آشیانہ کے حقیر اور ناچیز تنکوں سے چھیڑ کیا کرتی ہے اور اس چھیڑ سے اس کا مطلب یہ ہے کہ میرے دل پر خوف کا جذبہ پے درپے طاری ہوتا ہے اور کسی وقت بھی میرے دل کو یکسوئی حاصل نہ ہو۔ میر نے پیش آنے والی مصیبت کی ہولناک تصویر کھینچی ہے جس سے دل پر خاص اثر ہوتا ہے۔ برخلاف اس کے انوری نے ظرافت کا پیرایہ اختیار کیا ہے جس سے پایا جاتا ہے کہ آنے والی مصیبت کا کوئی اثر اس کے دل پر نہیں۔

میر صاحب اس بات کو کہ ہماری ساری عمر ناکامیوں اور غموں میں گذری اور شروع ہی سے کبھی خوشی نصیب نہیں ہوی۔ اپنے کلام میں جا بجا بیان کرتے ہیں مثلاً

ہیں وہ پژمردہ سبزہ ہوں کہ ہو کر خاک سے سرزد
یکایک آ گیا اس آسماں کی پائمالی ہیں

یاروئے یا رلایا، اپنی تو یوں ہی گذری
کیا ذکر ہمصفیراں، یاران شادماں کا

مرے سلیقے سے میری نبھی محبت میں
تمام عمر میں ناکامیوں سے کام لیا

ہماری تو گزری اسی طور عمر
یہی نالہ کرنا، یہی زاریاں

حاصل کوئی امید ہوی ہو تو میں کہوں
خون ہی ہوا کیے ہیں مرے دل میں سارے چاؤ

کیسا چمن کہ ہم سے اسیروں کو منع ہے
چاک قفس سے باغ کی دیوار دیکھنا

ان غم انگیز حالات کو دیکھ کر میر صاحب چار نتیجے نکالتے ہیں۔

(اوّل) یہ کہ دل جو آرزووں اور ارمانوں کا ایک شہر تھا کبھی آباد ہوا اور کبھی ویران ہوا۔ مگر آخرکار قضا و قدر نے فیصلہ کر دیا کہ اس کو ہمیشہ کے لیے

ویران کردو۔ چنانچہ وہ برباد کر دیا گیا۔ اور برباد بھی ایسا ہوا کہ گویا وہ کبھی آباد ہی نہیں ہوا تھا۔

شہر دل ایک مدت اجڑا بسا غموں میں — آخر اجاڑ دینا اس کا قرار پایا

خرابی دل کی اس حد ہے کہ یہ سمجھا نہیں جاتا
کہ آبادی بھی یاں تھی یا یہ ویرانہ تھا مدت کا

(دوم) یہ کہ دل کی سرزمین اب بنجر ہو چکی ہے۔ اس میں اگر کچھ بو یا جائے تو اگنے کی امید نہیں۔ اس لیے وہ نصیحت کرتے ہیں کہ ؎

سبز ہوتی ہی نہیں یہ سرزمین — تخم خواہش دل میں تو بوتا ہے کیا

(سوم) یہ کہ دنیا مصیبتوں کا گھر ہے اور جب سے وہ بنی ہے ایسی ہی چلی آتی ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں۔

وہ گذر میل حوادث کا ہے بے بنیاد دہر — اس خرابے میں نہ کرنا فکر تم تعمیر کا
جب سے جہاں ہے تب سے خرابی یہی ہے میرؔ — تم دیکھ کر زمانے کو حیران کیا ہوئے

(چہارم) یہ کہ دنیا کے واقعات انسان کے اختیار سے باہر ہیں۔ انسان کو مختار سمجھنا غلطی ہے اگر وہ بہتری حاصل کرنے کی کوشش کرے تو کامیاب نہیں ہو سکتا۔

ہم جبریوں سے کیا ہوئے دست و پا و عاجز — کہنے کو تو کہتے ہیں یہ کچھ اختیار بھی ہے
ناحق ہم مجبوروں پر تہمت ہے مختاری کی — چاہتے ہیں سو آپ کریں ہیں ہم کو عبث بدنام کیا

مگر میر صاحب اس بات کو پسند نہیں کرتے کہ جبری ہونے کے بعد انسان منھ بنائے اور تیوری چڑھائے رہے۔ ان کا فلسفہ یہ ہے کہ جب انسان کو کچھ اختیار نہیں اور جو کچھ ہوتا ہے وہ خدا ہی کی طرف سے ظہور میں آتا ہے تو پھر انسان خندہ پیشانی سے کیوں نہ رہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

مست اس چمن میں غنچہ وش بودو باش کر — مانند گل شگفتہ جبیں یاں معاش کر

خود میر صاحب کا اسی فلسفہ پر عمل ہے چنانچہ ان کا یہ ایک شعر پہلے گذر چکا ہے۔

میر معلوم ہے قلندر تھا ۔۔۔۔ خوش رہا جب تلک رہا جیتا

میر صاحب کی شاعری عاشقانہ شاعری ہے اور ان کی یہ شاعری لاجواب سمجھی جاتی ہے۔ اس شاعری میں ان کے وہی اشعار نشتر خیال کیے جاتے ہیں جن میں قنوطیت کی جھلک پائی جاتی ہے۔

میر صاحب کے کلام میں تصوف کا عنصر بھی ہے مگر مظہر جان جاناں اور درد کے کلام میں تصوف کے جو خیالات ہیں وہ بزرگوں کی واردات قلبی ہیں۔ میر نے ان بزرگوں کی تقلید سے یہ خیالات داخل کلام کیے ہیں۔

میر کا فلسفہ معاشرت کیا ہے؟ یعنی ان کے نزدیک لوگوں کے ساتھ کس طرح پیش آنا چاہیے۔ اور سوسائٹی میں رہ کر کس طرح زندگی بسر کرنی چاہیے؟ یہ بحث بھی دلچسپ ہے اور اس کا تعلق میر صاحب کی شاعری اور ان کی زندگی سے ہے۔

اگر ہم کسی دل کو ڈھا کر کعبہ بنانا چاہیں تو ہمارا یہ فعل میر کی نظر میں ناجائز ہوگا۔ اگر کوئی ہمیں برا کہے تو اس کے جواب میں اس کی بھلائی کی دعا کرنی چاہیے۔ اگر ہم دنیا میں سرفراز ہونا چاہیں تو اس کی تدبیر یہ ہے کہ رفاہ خلائق کی راہ میں خاک کی طرح اپنے تئیں پامال کریں۔ میر صاحب بآواز بلند فرماتے ہیں کہ خدا کی بارگاہ میں روزہ نماز کی حاجت نہیں ہے۔ اگر ہے تو اس بات کی ہے کہ تم نوع انسان کی دلجوئی کرو۔ تم مسجد کے دروازہ پر حلقہ مار کر بیٹھو۔ یا شراب فروش کی دوکان میں رہا کرو۔ اس کی وہاں مطلق پروا نہیں۔ جو تمہارے جی میں آئے کر گذرو۔ مگر خبردار کسی کا دل نہ دکھانا۔ یہی ایک بات ہے جو نہایت اہم ہے آگے تم مختار ہو۔ مانو یا نہ مانو۔ ایک جگہ میر صاحب کہتے ہیں کہ اگر کوئی انسان کسی چیونٹی کو ستاتا ہے تو اس کے دل سے غبار اٹھتا ہے اور وہ عرش تک پہنچتا ہے۔ دنیا میں انسان غمزدہ رہے یا دل شاد رہے۔ اس سے میر صاحب کو کوئی بحث نہیں وہ تو صرف یہ نصیحت کرتے ہیں کہ تم دنیا میں کوئی ایسا نیکی کا کام کر جاؤ کہ بہت دن تک

تمہاری یاد لوگوں کے دلوں میں تازہ رہے۔ وہ دنیا کو ایک شیشہ گر کی دکان سے تشبیہ دیتے ہیں جس میں زمین پر ہر طرف شیشے پھیلے ہوئے ہوں اور اہل دنیا کو ہدایت کرتے ہیں کہ ذرا احتیاط سے قدم رکھو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہارے چلنے سے کسی شیشے (یعنے کسی انسان کے دل) کو ٹھیس لگے اگر ایسا ہوا تو اس بے احتیاطی کا خمیازہ شیشے کے ٹوٹنے کے ساتھ تمہیں بھی اٹھانا پڑے گا۔ یعنی تمہارے تلوے زخمی ہو جائیں گے، یہ خیالات خود میر کی زبان سے سنو۔

مت رنجہ کر کسی کو کہ اپنے تو اعتقاد
دل ڈھائے کر جو کعبہ بنایا تو کیا ہوا

معیشت ہم فقیروں سی اخوانِ زماں سے کر
کوئی گالی بھی دے تو کہہ بھلا بھائی بھلا ہوگا

بسانِ خاک ہو پامالِ راہِ خلق اے میر
رکھے ہے دل میں اگر قصدِ سرفرازی کا

واں جہاں خاک کے برابر ہے
قدر ہفت آسمانِ ظلم شعار

یہی درخواست پاس دل کی ہے
نہیں روزہ نماز واں درکار

درِ مسجد پہ حلقہ زن ہو تم
کہ رہو بیٹھ خانہ خمار

جی میں آوے سو کیجیو پیارے
ایک ہو جو نہ دلِ پہ آزار

عرش پر بیٹھتا ہے کہتے ہیں
گر اٹھے ہے غبار خاطر ہو ر

یارے دنیا میں رہو غمزدہ یا شاد رہو
ایسا کچھ کر کے چلو تم کہ بہت یاد رہو

ہر دم قدم کو اپنے رکھ احتیاط سے ہاں
یہ کارگاہ سازی دکان شیشہ گر ہے

# دکن میں ایک رُباعی گو شاعر

رُباعی کی خاص بحر ہے اور اس کے خاص اوزان ہیں۔ اسی بحر اور انھیں اوزان میں رُباعی لکھی جاتی ہے۔ مثنوی اور غزل کی طرح رُباعی کا نام بھی عربی سے نکلا ہے۔ مگر یہ تینوں چیزیں سرزمین ایران سے تعلق رکھتی ہیں ان میں رُباعی سب سے زیادہ مشکل چیز ہے۔ چار مصرعوں میں کوئی خاص مضمون اس انداز سے بیان کرنا کہ سامعین پر اُس کا خاص اثر ہو ایک ہنر ہے۔ پہلے دو مصرع اور چوتھا ہم قافیہ رکھتے ہیں۔ تیسرے مصرع کا ہم قافیہ ہونا ضروری نہیں۔ اس میں ایک مشکل تو وہی ہے جو بیان کی گئی۔ دوسری مشکل یہ ہے کہ کوئی مصرع بےکار اور برائے بیت نہ ہو۔ چوتھا مصرع خاص کر پہلے مصرعوں سے زیادہ شاندار اور اہم ہو۔ اسی مصرعے پر شاعر کے خیال کی تان ٹوٹتی ہے۔ یہ مصرع ایسا ہو چاہیئے کہ سننے والے کے دماغ میں اس کی گونج دیر تک باقی رہے۔

فارسی زبان میں بہت سے رباعی گو شاعر اپنا کمالِ فن دکھا چکے ہیں۔ سلطان ابو سعید، ابوالخیر، عمر خیام، سحابی، نجفی اور سرمد سب سے زیادہ مشہور ہیں۔ عمر خیام کی رُباعیوں کو تو یہاں تک حُسنِ قبول حاصل ہے کہ یورپ کی زبانوں میں ان کا ترجمہ کرلیا گیا ہے اور ان کے مصوّر اور غیر مصوّر ایڈیشن کثرت سے نکلے ہیں۔ ہزاروں مضامین خیام کی زندگی اور اس کے فلسفہ کے متعلق رسالوں میں شایع ہو چکے ہیں۔ اور شایع ہوتے رہتے ہیں۔

رباعیوں میں جو مضامین بیان کیے جاتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں۔

(۱) عاشقانہ جذبات (۲) اخلاق و مذہب (۳) فلسفہ (۴) تصوّف (۵)

شاعر کے ذاتی حالات وخیالات۔ سبحانی نجفی کی رُباعیات میں زیادہ تر فلسفہ کی جھلک ہے۔ عمر خیام کی رُباعیوں میں رند مشربی کا فلسفہ ہے۔ سلطان ابوسعید ابوالخیر اور سرمد کی رُباعیوں میں تصوف کے خیالات ہیں۔ دیگر شعرا نے اپنی رُباعیوں میں عاشقانہ جذبات اور اپنے ذاتی حالات وخیالات بیان کیے ہیں۔

اُردو زبان میں رباعیات بہت سے شعرا نے لکھی ہیں۔ مگر رباعی گوئی کی حیثیت سے کوئی شاعر مشہور نہیں ہوا۔ انیس و دبیر کی رباعیوں کو البتہ تحت اللفظ خوانوں نے شہرت دی ہے اور ان میں سے بعض رُباعیاں بلا شبہ دلچسپ ہیں۔ آج کل دکن میں مولوی سید احمد حسین صاحب آمجد رباعی گو شاعر کی حیثیت سے بہت مشہور ہیں۔ ان کی رباعیوں کے کئی مجموعے چھپ کر شائع ہو چکے ہیں۔ ان کی شاعری کا محور روحانی تعلیم ہے۔ رباعی گوئی کا چسکا ان کو بچپن سے ہے، ایام طفولیت کی رباعیوں کا مجموعہ رُود موسیٰ کی طغیانی میں غرق ہو چکا ہے۔ زمانہ حال میں جو رباعیاں انھوں نے لکھی ہیں وہ شائع کی گئیں ہیں۔ بعض معاصرین کی رائے یہ ہے کہ آج کل ہندوستان میں کوئی شاعر اس فن میں ان کا مدمقابل نہیں ہے۔ ان کی رباعیوں میں وہی رنگ ہے جو سرمد کی رباعیوں میں ہے۔ اس لیے ان کو اکثر لوگ "زندہ سرمد" کہتے ہیں ان کے پڑھنے کا انداز بھی عجیب مستانہ ہے۔ صاف معلوم ہوتا ہے کہ جو خیالات وہ بیان کر رہے ہیں وہ ان کے دل کی آواز ہیں۔ آج کل سفر حجاز کا ارادہ کر رہے ہیں۔ یقین ہے کہ جب وہ مدینہ منورہ کی زیارت سے مشرف ہو کر واپس آئیں گے تو ان کی شرابِ سخن دو آتشہ ہو جائے گی۔

آمجد شعر گوئی کے وقت خیال کو پیش نظر رکھتے ہیں۔ یہ ان شاعروں میں نہیں ہیں جو لفظوں اور محاوروں کے کھلونے تیار کرتے رہتے ہیں۔ ان کے کلام میں جا بجا وہی بجلی کوندتی نظر آتی ہے جو اہل بصیرت کے لیے

ہو شہر یا ہے۔ وہ شعر اسی وقت کہتے ہیں جب کوئی خیال ان کو اپنے اظہار پر مجبور کرتا ہے۔ پھر وہ اس بات کی پرواہ نہیں کرتے کہ اس خیال کو کس لباس میں ظاہر کریں۔ خود خیال ہی اپنے لیے لباس تیار کر لیتا ہے اور اس کو پہن کر آنکھوں کے سامنے جلوہ گر ہوتا ہے۔ قدرتی شاعری کی یہی پہچان ہے ان کی منتخب رُباعیاں یقیناً زندہ رہیں گی اور اردو ادب کا اہم عنصر خیال کی جائیں گی۔ سرمد کی رباعیات اکثر ان کی زبان پر رہتی ہیں۔ رابندر ناتھ ٹیگور کی گیتا نجلی نے بھی ان کے دل پر خاص اثر کیا ہے۔ اس بات سے ان کی روحانی فطرت اور مذاق کا سراغ لگایا جا سکتا ہے۔ امید ہے کہ وہ جوں جوں عمر کی آئندہ منزلیں طے کریں گے ان کے کلام کی بیساختگی اور ان کا روحانی جوش ترقی کرتا جائے گا۔ ان کی مطبوعہ رباعیات میں سے ہر قسم کی چند رباعیاں یہاں درج کی جاتی ہیں تاکہ اس مضمون کے ناظرین بھی ان کے کلام کی لطافتِ معنوی سے محظوظ ہوں۔

ہر ذرّہ پر فضلِ کبریا ہوتا ہے
اصنام دبی زبان سے یہ کہتے ہیں
اک چشم زدن میں کیا سے کیا ہوتا ہے
وہ چاہے تو پتھر بھی خدا ہوتا ہے

(۴)

کچھ اپنا پتہ اس نے بتایا تو نہیں
ملتی ہوئی ہے دل کی کھٹک آہٹ سے
اب تک اس کا سراغ پایا تو نہیں
دیکھو دیکھو کہیں وہ آیا تو نہیں

(۴)

مر مر کے لحد میں میں نے جا پائی ہے
آ آ مرے منہ چھپانے والے! آجا
یاں تک مجھے تیری ہی کشش لائی ہے
خلوت ہے شب تار ہے تنہائی ہے

(۴)

کم ظرف اگر دولت و زر پاتا ہے | مانند حباب ابھر کے اتراتا ہے
کرتے ہیں ذرا سی بات میں فخر خسیس | تنکا تھوڑی ہوا سے اڑ جاتا ہے

---

ہم صحبتِ بے خرد پریشان رہا | نافہم کو سمجھا کے پشیمان رہا
تعلیم سے جاہل کی جہالت نہ گئی | نادان کو الٹا بھی تو نادان رہا

---

غم میں ترے زندگی بسر کرتا ہوں | زندہ ہوں، مگر تیرے لیے مرتا ہوں
تیری ہی طرف ہر اک قدم اٹھتا ہے | ہر سانس کے ساتھ تیرا دم بھرتا ہوں

---

اس سینہ میں کائنات رکھ لی میں نے | کیا ذکرِ صفات، ذات رکھ لی میں نے
ظالم سہی، جاہل سہی، نادان سہی | سب کچھ سہی تیری بات رکھ لی میں نے

---

بے خود میں رہوں تو وہ قریب آتا ہے | پردہ ہی میں وہ پردہ نشیں آتا ہے
وہ جب آتا ہے میں نہیں رہتا ہوں | میں جب رہتا ہوں وہ نہیں آتا ہے

---

ہیں مستِ مئے شہود تو بھی، میں بھی | ہیں مدعیٔ نمود، تو بھی، میں بھی
یا تو ہی نہیں جہاں میں یا میں ہی نہیں | ممکن نہیں دو وجود، تو بھی، میں بھی

---

مجھ میں ہے چھپی ہوئی کوئی شے تیری | نغموں میں مرے ضرور ہے لے تیری
صورت سے تو آشنا نہیں ہیں آنکھیں | آواز کہیں سنی ہوئی ہے تیری

---

ہر وقت فضائے دل کشا دیکھتے ہو
صحرا و چمن، ارض و سما دیکھتے ہو
مخلوق میں نیرنگیٔ خالق دیکھو
قرآن پڑھو جلد کو کیا دیکھتے ہو

---

آئینۂ غم میں تو نظر آتا ہے
جلتی ہوی شاخ میں ثمر آتا ہے
ہے زخمِ جگر میں تیری ہنستی صورت
ہر چوٹ کے ساتھ تو ابھر آتا ہے

---

جی اس کا بھی بھر آیا رُلا کر مجھ کو
ٹھنڈا نہ رہا خود بھی جلا کر مجھ کو
خود مل گیا خاک میں ملا کر آخر
کیا فتح ہوی شکست پا کر مجھ کو

---

میں قلزمِ ذخار ہوں، منبع تو ہے
میں مہرِ جہاں تاب ہوں مطلع تُو ہے
ہے فرق بہت لطیف ہم دونوں میں
مانندِ ضمیر میں ہوں، مرجع تو ہے

---

تن کی ہستی کو چھو نہ کر دوں تو سہی
میدانِ ہوا کو ہُو نہ کر دوں تو سہی
ملتا نہیں تو مجھ سے اگر خبر نہ مل
مَیں بھی اس مَیں کو تُو نہ کر دوں تو سہی

---

ہے نام کے ساتھ ساتھ بدنامی بھی
ہے کام کے ہمرکاب ناکامی بھی
عرفان کا دعویٰ ہے جہالت کی دلیل
اظہار میں پختگی کے ہے خامی بھی

---

بجتا ہے شکستہ ہو کے ارگن میرا
شاداب خزاں میں بھی ہے گلشن میرا
کھنچنا ترا اور کھینچتا ہے مجھ کو
دامن سے ترے بندھا ہے دامن میرا

---

ہر چیز کا کھونا بھی بڑی دولت ہے
بیفکری سے سونا بھی بڑی دولت ہے
افلاس نے سخت موت آسان کر دی
دولت کا نہ ہونا بھی بڑی دولت ہے

(۞)

کھبتی مرے فلسفہ کی بکتی ہی نہیں
تدبیر سے تقدیر چمکتی ہی نہیں
کھاتی ہے ہمیشہ منہ کی لیکن پھر بھی
یہ "کیا" "وہ کیوں" سے عقل تھکتی ہی نہیں

(۞)

رباعیات امجد حصہ دوم کے آخر میں معلومات امجد کے نام سے ایک ضمیمہ بھی شامل کیا گیا ہے۔ اس ضمن میں بہت سی لطیف رباعیاں ہیں۔ اس کا نام تو معلوم سے ہے۔ مگر ہر رباعی کی ردیف ہے "معلوم نہیں" اس ردیف کے ساتھ قافیے مختلف ہیں۔ ذرا اس "معلوم نہیں" کو بھی معلوم کیجیئے۔

گردش کیوں کو بہ کو ہے معلوم نہیں
دل کی کیا آرزو ہے معلوم نہیں
جب دیکھیئے جستجو میں سرگرداں ہوں
کس چیز کی جستجو ہے معلوم نہیں

(۞)

کس متن کی تفسیر ہوں معلوم نہیں
کس ہاتھ کی تحریر ہوں معلوم نہیں
میں ہوں کہ مرے پردہ میں ہے اور کوئی
صورت ہوں کہ تصویر ہوں معلوم نہیں

(۞)

کس طرح بنا ہوں مجھ کو معلوم نہیں
میں کون ہوں؟ کیا ہوں، معلوم نہیں
کچھ دیکھ رہا ہوں یہ تو کہہ سکتا ہوں
کیا دیکھ رہا ہوں مجھ کو معلوم نہیں

(۞)

کیفیت روح پاک معلوم نہیں
حال دل دردناک معلوم نہیں
جھوٹی ہے تمام علم کی لاف زنی
خاکی انسان کو خاک معلوم نہیں

(۞)

جناب امجد کا ایک رسالہ خرقۂ امجد کے نام سے شایع ہوا ہے اس خرقہ میں تیس پیوند ہیں۔ اس میں مختلف روحانی خیالات ہیں۔ اس میں رباعیاں بھی ہیں اور نظمیں بھی۔ مگر ایک دو کے سوا تمام نظمیں بھی رباعی کی بحر میں ہیں۔ گویا رباعی کی بحر کی اس قدر مشاقی کی گئی ہے کہ وہ خیالات بھی جو چار مصرعوں سے زیادہ مصرعوں میں ادا کرنے کے قابل ہیں۔ خود بخود وزن رباعی کے سانچے میں ڈھل جاتے ہیں۔ اس رسالہ کی چند رباعیاں یہاں بطور نمونہ کے پیش کی جاتی ہیں۔

کیوں کر نہ کہوں، قابل تعریف ہوں میں
سر سے پا تک عجیب تالیف ہوں میں
ممکن نہیں تفسیر میری صورت کی
اللہ اللہ! کس کی تصنیف ہوں میں

---

فطرت ہر چیز کی طرف مڑتی ہے
ٹوٹی ہوئی چیز آ کے پھر جڑتی ہے
ہوتا ہے نماز میں ہجوم خطرات
گھر جھاڑتے وقت خاک بھی اڑتی ہے

---

سرمایۂ علم و فضل کھویا میں نے
سب دفتر پارینہ ڈبویا میں نے
بس ہے تری خاکِ پا تیمم کے لیے
اے دوست وضو سے ہاتھ دھویا میں نے

---

جن ہے یا بھوت، یا کوئی دیوتا ہے
اکسیر ہے کیمیا ہے یا عنقا ہے
اک عمر سے سن رہا ہوں "میں" کی آواز
معلوم نہیں ہوا کہ یہ میں کیا ہے

---

سوتا ہوں تو چپکے سے جگا دیتا ہے
جب جاگ اٹھتا ہوں، پھر سلا دیتا ہے
ہنستے کو رلا دیتا ہے چٹکی لے کر
روتا ہوں تو پھر ہنس کے سلا دیتا ہے

---

صورت تری تک رہی ہیں میری آنکھیں
جلوے سے چمک رہی ہیں میری آنکھیں
تیرے چہرے پہ! میری آنکھوں کی نظر!
آنکھوں میں کھٹک رہی ہیں میری آنکھیں

اس ابر کی تہہ میں برقِ خنداں بھی ہے
یہ گوشۂ تنگ محشر ستاں بھی ہے
بجلی سی بھری ہوئی ہے اِس کے اندر
یہ تن کا پہاڑ آتش افشاں بھی ہے

یہ سنگ نشاں ہے منزلِ وحدت کا
پیدا نہ ہوا کوئی پھر اس صورت کا
انساں جسے کہتے ہیں دنیا والے
قدِ آدم ہے آئینۂ قدرت کا

کہنے کو زباں مَیں ہوں، تقریر ہے تو
تدبیر کی شکل میں ہوں، تقدیر ہے تو
میں مثلِ سراب اور تو آبِ لطیف
مَیں خواب کی مانند ہوں تعبیر ہے تو

پہنچا ہے سرِ عرش مقدر میرا
مرکز پہ ہوا ہے ختم چکر میرا
ہے سارے جہاں کا سر مرے قدموں پر
تیرے قدموں پہ جب سے ہے سَر میرا

خرقۂ امجد میں مختلف عنوان ہیں، ایک عنوان ہے "رنگ میں بھنگ" اس عنوان کی نظم میں سے چند اشعار یہاں درج کیے جاتے ہیں۔ یہ سب رُباعی کی بحر میں ہیں۔

جب زینتِ دنیا سے مرا گھر بھر جائے
جب حرص و ہوا کی مے سے ساغر بھر جائے
احباب بھی ہوں، لطف کا ساماں بھی ہو
جب عطر بھی ہو، ڈبی بھی ہو، پان بھی ہو
دلچسپ فضا ہو چاندنی رات بھی ہو
اک ماہ جبیں کے ہاتھ میں ہاتھ بھی ہو
جب ناچ بھی، راگ بھی ہو، رنگ بھی ہو
روئی بھی ہو، چقماق بھی ہو، سنگ بھی ہو

جب اڑتے ہوں قہقہے ہر اک تال کے ساتھ
جب طبلے پہ پڑ رہے ہوں قوال کے ہاتھ

جب ہر دل مردہ شادماں ہو جائے
جب گھر مرا کشتِ زعفران ہو جائے

جب مجھ کو جہاں کے خزانے ملجائیں
سارے عالم کے کارخانے ملجائیں

جب ہو یہ خیال، خاک پر کون چلے
ہو سونے کی اینٹ مرے قدمونکے تلے

قدموں کا نشاں نقشِ تسخیر بنے
جب ہاتھ میں خاک لوں تو اکسیر بنے



# تلمیحات

**الفاظ کیا ہیں؟** وہ آوازیں ہیں جن سے ہم اپنے خیالات ظاہر کرتے ہیں، یا ان کے ذریعہ سے اشیا کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ دنیا کی جن وحشی قوموں میں الفاظ نہیں ہیں وہ اپنے خیالات یا اشیا کے بتانے کیلئے ہاتھ پاؤں اور آنکھوں سے اشارہ کرتے ہیں۔ اگر اظہار خیالات کے وقت تم ان کو دیکھو تو سخت حیرت ہوگی کہ وہ کیسی کیسی عجیب حرکتیں کرتے ہیں اور ان کو اپنے دل کی بات بتانے میں کتنی دقتوں کا سامنا ہوتا ہے جب عقل انسانی نے ترقی کی اور الفاظ ایجاد ہوئے تو یہ دقتیں دور ہوگئیں ایک آواز سے خاص خیال یا چیز یا کام کی طرف اشارہ ہونے لگا اور ہر شخص اس اشارہ کو سمجھنے لگا۔ ترقی انسانی کا یہ دور نہایت اہم تھا جس میں زبان کا سنگ بنیاد رکھا گیا۔

**تلمیح اور اصطلاح سے کیا مراد ہے؟** زبان کے ابتدائی دور میں چھوٹے چھوٹے سادہ خیالات اور معمولی چیزوں کے بتانے کے لیے الفاظ بنائے گیے تھے۔ رفتہ رفتہ انسان نے ترقی کا قدم اور آگے بڑھایا۔ لمبے لمبے قصوں اور واقعات و حالات کی طرف خاص خاص لفظوں کے ذریعہ سے اشارے ہونے لگے۔ جہاں جو الفاظ زبان پر آئے فوراً وہ قصے یا واقعے آنکھوں کے سامنے آگئے۔ جن کی طرف وہ اشارہ کرتے تھے۔ ایسا ہر اشارہ تلمیح کہلاتا ہے۔ پھر علمی مسئلوں یا اصولوں کے بتانے کے لیے بھی خاص خاص الفاظ معین کیے گیے۔ ان میں سے ہر لفظ

اصطلاح کہلاتا ہے۔

دنیا کی جو زبانیں ترقی یافتہ ہیں، ان میں تلمیحیں اور اصطلاحیں کثرت سے ہیں۔ تلمیحوں اور اصطلاحوں کی فرہنگیں الگ الگ تیار کی گئی ہیں جن میں ہر تلمیح اور ہر اصطلاح کی تشریح کی گئی ہے۔ طویل قصوں اور کہانیوں اور علمی مسئلوں اور اصولوں کے بار بار بیان کرنے میں جو وقت ضایع کرنا پڑتا ہے اس سے ان تلمیحوں اور اصطلاحوں نے بچا دیا ہے۔

جو حضرات اصطلاحیں وضع کرنے کے وقت اس بات پر زور دیتے ہیں کہ ہر اصطلاحی لفظ سے پورا مفہوم ادا ہونا چاہیئے، وہ سخت غلطی پر ہیں۔ دنیا میں کوئی اصطلاح ایسی نہیں ہے، جس سے پورا مفہوم ادا ہوتا ہو، اور وہ پورا علمی مسئلہ یا اصول سمجھ میں آتا ہو جس کے لیے وہ اصطلاح وضع کی گئی ہے۔ یہ حضرات ترقی زبان کے رستے سے پیچھے ہٹنا چاہتے ہیں اور اس منزل کی طرف پھر جانا چاہتے ہیں۔ جہاں پورے علمی مسئلے یا اصول کو بار بار دھرانے کی ضرورت پیش آتی تھی اور ہر دفعہ ایسا کرنے میں بے انتہا وقت ضایع کرنا پڑتا تھا۔ تضیع اوقات ہی سے بچنے کے لیے یہ اشارے ایجاد کیے گیے ہیں، جن کا نام اصطلاحات ہے اور یہ اس وقت کی ایجاد ہے۔ جبکہ انسانی عقل کی ترقی کے ساتھ زبان بھی ترقی کی بلندی پر پہنچ گئی تھی۔

جو حال اصطلاحوں کا ہے وہی تلمیحوں کا، طوفانِ نوح کہتے ہی وہ تمام طوفانی واقعات آنکھوں کے سامنے آجاتے ہیں، جو حضرت نوح کے زمانہ میں پیش آئے تھے۔ صورِ اسرافیل کا لفظ زبان پر لاتے ہی وہ تمام ہیبت انگیز واقعات دل میں پھرنے لگتے ہیں جو آغاز قیامت کے وقت پیش آئیں گے ان میں سے پہلا اشارہ گذرے ہوئے واقعات کے ایک خوفناک منظر کو یاد دلاتا ہے۔ دوسرا اشارہ آنے والے واقعات کے ایک پرہول نظارہ

کو آنکھوں کے سامنے لاتا ہے۔ ان اشاروں کے لیے جو الفاظ مقرر کیے گیے
ہیں، وہ کسی طرح گذشتہ اور آئندہ واقعات کا پورا مفہوم ادا نہیں کرتے۔
بلاغت کے معنی یہ ہیں کہ کم سے کم الفاظ سے زیادہ سے زیادہ معنی سمجھے
جائیں۔ یہ بات جس قدر تلمیحات میں پائی جاتی ہے، الفاظ کی دیگر اقسام میں
نہیں پائی جاتی۔ جس زبان میں تلمیحات کم ہیں، یا بالکل نہیں ہیں، وہ بلاغت
کے درجے سے گری ہوی ہے۔ ایسی زبانوں میں بولنے والوں، لکھنے والوں،
اور شعر کہنے والوں کو اپنے مطالب کے ادا کرنے میں بہت زیادہ وقت ضایع
کرنا پڑتا ہے، سننے والے ایک ہی واقعہ کو بار بار سننے سے اکتا جاتے ہیں اگر وہ
واقعہ ایک مختصر لفظ سے تعبیر کیا جائے تو اس کا دہرانا اجیرن نہیں ہوتا بلکہ
ایک خاص لطف محسوس ہوتا ہے۔ ضمیر اسم کی قایم مقام ہوتی ہے۔ وہ اسی لیے
وضع کی گئی ہے کہ بار بار کسی اسم کو دہرانا نہ پڑے اور سننے والوں کو ناگوار
نہ ہو۔ تلمیحات کو اور تلمیحات کے ساتھ اصطلاحات کو اسی قدرتی ضرورت پر مبنی سمجھو۔

## تلمیحات سے ہم کیا کچھ جان سکتے ہیں؟

اگر کسی زبان کی تلمیحات کا بغور مطالعہ
کیا جائے تو ان سے اس زبان کے
بولنے والوں کے گذشتہ واقعات اور تاریخ پر روشنی پڑتی ہے، ان کے مذہبی
عقاید، ان کے اوہام، ان کے معاشری حالات، اور ان کی رسوم اور مشاغل
معلوم ہوتے ہیں۔ کسی قوم نے جس طرح تمدنی منزلیں رفتہ رفتہ طے کی ہیں اور
جو تبدیلیاں اس کی زندگی میں یکے بعد دیگرے ہوتی رہی ہیں، اس کی زبان
کی تلمیحات کے مطالعہ سے سب نظر کے سامنے آجاتی ہیں۔ مثلاً اگر آپ معلوم
کرنا چاہتے ہیں کہ جرمنوں، فرانسیسیوں اور انگریزوں کے آبا و اجداد کن اوہام
و خرافات پر ایمان رکھتے تھے۔ پھر ان کے مذہبی خیالات میں کیا تبدیلی ہوی،
کون سے اہم تاریخی واقعات انہیں پیش آئے۔ ان کے اسلاف میں سے کون

کون اشخاص مشہور ہوئے اور وہ کن کن حالات و اوصاف سے متصف تھے
تو آپ جرمن، فرانسیسی یا انگریزی زبان کی کسی ایسی فرہنگ کو اٹھا لیجئے جس
میں اس زبان کی تلمیحات درج کی گئی ہوں۔ ایک سرسری نظر اس فرہنگ پر
ڈالنے سے آپ پر سب کچھ منکشف ہو جائے گا۔

فرضی قصوں میں جن اشخاص کے خاص حالات اور خاص صفات
کی تصویر کھینچی گئی ہے۔ آج کل ان سے بھی تلمیح کا کام لیا جاتا ہے۔ جب کوئی
انشا پرداز یا شاعر کسی ایسے شخص کا ذکر اپنی انشا یا نظم میں کرتا ہے جس کے
صفات اور حالات قصے کے کسی مشہور شخص سے ملتے جلتے ہوں تو وہ اپنے شخص
کو اس سے تشبیہ دینا کافی سمجھتا ہے۔ نظم و انشا کے پڑھنے والے اس تشبیہ سے
فوراً سمجھ جاتے ہیں کہ شخص مذکور میں کون سی صفات اور کون سے حالات پائے
جاتے ہیں۔ فرضی قصوں کی تلمیحات سے اس قوم کے انشا پردازوں کی قوتِ تخیل
کا سراغ ملتا ہے، جس کی زبان میں اس قسم کی تلمیحوں سے کام لیا جاتا ہے۔
انسانی زندگی، انسانی اخلاق اور انسانی معاشرت کے اس قدر پہلو ہیں
کہ ان کا شمار نہیں ہو سکتا۔ ہر پہلو کے لیے ایک نمونہ ہماری آنکھوں کے
سامنے موجود ہے۔ ہم جانتے ہیں کہ فلاں انسان اس قسم کی زندگی بسر کرتا
ہے۔ فلاں آدمی میں اس قسم کے اخلاق موجود ہیں مگر یہ ضروری نہیں کہ ہماری
گزشتہ تاریخ میں بھی کوئی نمونہ ایسا موجود ہو۔ اس لیے ضروری ہے کہ ہم اس
خاص نمونہ کے انسان کی صحیح تصویر قصے کے پیرایہ میں کھینچیں۔ پھر دیگر
مصنفین جب اسی نمونہ کے اشخاص کا ذکر کریں تو اس قصے کے نمونے کو تلمیح
بنا کر اس سے کام لیں۔ شائستہ اور ترقی یافتہ قوموں کے انشا پردازوں نے
اسی ضرورت سے خاص خاص طریقہ زندگی اور خاص خاص اخلاق کے
انسانوں کی تصویریں قصے کے پیرائے میں کھینچی ہیں اور قوتِ تخیل سے

کام لے کر مکمل نمونے خاص خاص اخلاق اور خاص خاص صفات و حالات کے تیار کر دیے ہیں۔ پھر بعد کے مصنفین نے ان نمونوں سے تلمیحات کا کام لیا ہے۔

امریکہ کا مشہور انشا پرداز آسبورن لکھتا ہے "تلمیحات کیا ہیں ؟ ہماری قوم کے قدموں کے نشان ہیں جن پر پیچھے ہٹ کر ہم اپنے باپ دادا کے خیالات مزعومات، اوہام، رسم و رواج اور واقعات و حالات کا سراغ لگا سکتے ہیں"

فرانس کا نامور مضمون نگار رشوئی لران تحریر کرتا ہے کہ "جب میں کسی فصیح البیان شخص کی زبان سے انقلاب فرانس کا لفظ سنتا ہوں تو میرا دل ان وحشت خیز اور دہشت انگیز حالات سے پھر جاتا ہے، جن کے سبب دریائے سین کی وادیاں خون سے لبریز ہو چکی ہیں۔ مگر اس کے بعد فوراً میرے خیال کا رخ اس شاندار جمہوریت کی طرف پھر جاتا ہے، جس کی بنیاد ان خون سے بھری وادیوں میں اٹھائی گئی ہے"۔

## ایک گروہ جو تلمیحات کو ناپسند کرتا ہے !!

غرض کہ تلمیحات شائستہ قوموں کی ادبیات کی جان ہیں۔ ان معنی خیز اشاروں سے وہ اپنی شاعری اور ادب میں بلاغت کی روح پھونکتی ہیں مگر دنیا میں ایسے لوگ بھی موجود ہیں جو اپنے تئیں تلمیحات کی الجھن میں ڈالنا پسند نہیں کرتے اور باوجود اس قدر فوائد کے ان سے گریز کرتے ہیں۔ انگریزی زبان کا ایک فرہنگ نگار جس نے تلمیحات کی ایک بسیط فرہنگ لکھی ہے۔ ایسے لوگوں کے خیالات کا ان الفاظ میں ذکر کرتا ہے۔

جن واقعات پر چوبیس گھنٹے سے زیادہ عرصہ گذر چکا ہے ان کا علم حاصل کرنے سے آج کل کے بعض نوجوان گریز کرتے ہیں۔ وہ دیرینہ حالات کو تقویم پارینہ سمجھ کر نظر انداز کر دیتے ہیں۔ وہ بس انہیں باتوں کو سننا چاہتے ہیں جو آج کل آن کے گرد و پیش سنائی دیتی ہیں۔ تلمیحات جو ہماری قوم کے

گذشتہ حالات وخیالات کے اشارے ہیں۔ جب ان کی نظر سے گذرتی ہیں تو
وہ ناک بھوں چڑھاتے ہیں۔ کیوں کہ ان کے حافظے میں وہ حالات وخیالات
موجود نہیں ہیں۔ اس غرض سے کہ ان کے حافظے پر بار نہ پڑے۔ تلمیحات کی فرہنگیں
مرتب کی گئی ہیں"۔

جب یورپ اور امریکہ میں تلمیحوں سے ناک بھوں چڑھانے والے موجود ہیں
تو عجیب نہیں کہ ہمارے ملک میں بھی اس خیال کے بزرگوار موجود ہوں۔ اصطلاحات
کے متعلق تو ایسا خیال رکھنے والے حضرات ہماری نظر کے سامنے ہیں جن سے خود
ہمیں شرف نیاز حاصل ہے۔ یہ حضرات اس بات پر زور دیتے ہیں کہ کوئی اصطلاح
نہ بنائی جائے۔ ہر اصطلاح کا مطلب جملوں میں ادا کیا جائے۔ ان کو اس بات
کی مطلق پروا نہیں کہ اصطلاح کا مفہوم جملوں میں ادا کرنے سے کاغذ اور وقت
کا کس قدر صرفہ ہوتا ہے اور ایک طویل مطلب کو بار بار دُہرانا پڑھنے والوں
کو کس قدر ناگوار گذرتا ہے۔

بلا شبہ کوئی رائے ایسی نہیں ہے جس کا ایک نہ ایک ماننے والا دنیا میں
موجود نہ ہو اور کوئی خیال ایسا نہیں جو کسی نہ کسی انسان کے دل میں نہ گذرتا
ہو۔ یہی حال تلمیح اور اصطلاح سے نفرت رکھنے کا ہے مگر جو خیال تلمیحات و
اصطلاحات کو ناپسند کرنے والوں کا ہے۔ اگر وہ عام طور سے سب کے دلوں میں
موجزن ہوتا تو آج دنیا کی شائستہ اور ترقی یافتہ زبانوں میں ادبیات کے
لطیف ذخیرے اور علمی معلومات کے وسیع خزانے موجود نہ ہوتے۔ ہر زبان کا ادب
بار بار کی دہرائی ہوی خشک اور بے مزہ باتوں کا ایک طویل انبار ہوتا۔ کسی
قوم کو اپنے علم اور اپنے ادب پر فخر و ناز کرنے کا موقع نہ ملتا۔

## تلمیحات کے ماخذ

تلمیحیں کہاں سے لی جاتی ہیں، اگر آپ اس پر غور
کریں تو حسب ذیل ماخذ معلوم ہوں گے۔

(۱) مائتھالوجی (دیومالا) یعنی دیوتاؤں کے قصے کہانیاں۔

(۲) مذہبی قصے، مذہبی عقاید کی کتابیں۔

(۳) تاریخی واقعات۔

(۴) عام فرضی قصے اور افسانے۔

(۵) شعرا کی نظمیں، خاص کر وہ نظمیں جن میں قصے بیان کیے گیے ہیں۔

(۶) ڈراما یا ناٹک کی کتابیں۔

چنانچہ انگریزی زبان اور انگریزی ادب میں جو تلمیحات مستعمل ہیں، ان کے ماخذوں پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ حسب ذیل ذخیروں سے حاصل کی گئی ہیں۔ کتاب مقدس (توریت و انجیل وغیرہ کا مجموعہ) یہودیوں کی مذہبی کتاب۔ تالمود۔ روم و یونان کے دیوتاوں کے قصے۔ شکسپیر کے قصے۔ ملٹن کی پیراڈائز لاسٹ (بہشت گم شدہ) گلیور کا سفر نامہ۔ مارکو پولو کا سفر نامہ۔ ڈان کوئک زٹ۔ بنین کی پلگرمس پراگرس وغیرہ۔ شریڈن۔ ڈکنس۔ ڈرائڈن۔ مولیر۔ سر والٹر اسکاٹ۔ کوپر وغیرہ کے افسانے۔ کولرج۔ ورجل۔ ہومر۔ ملٹن۔ پوپ۔ ورڈسورتھ۔ گولڈسمتھ وغیرہ کی نظمیں۔ تاریخ انگلستان۔ تاریخ یورپ۔

اس کے علاوہ بعض مشہور نظموں یا مضمونوں کی سرخیاں بھی تلمیح کے طور پر مستعمل ہیں۔ مثلاً کتابوں کی جنگ۔ مینڈکوں اور چوہوں کی جنگ۔ شاعروں کی جنگ۔ مختلف بادشاہوں۔ شاعروں، حکیموں اور مختلف مقامات کے وصفی نام بھی تلمیح کے طور پر لائے جاتے ہیں جو شاعروں اور انشا پردازوں نے وضع کیے ہیں۔ مثلاً شمال کا سکندر (سویڈن کے بادشاہ چارلس دوم کا لقب ہے)، آئتھنز کی شہد کی مکھی (افلاطون)، امریکہ کا آئتھنز (بوسٹن)، سک مین آف دی ایسٹ یعنی مریض مشرق (اس سے ترکی مراد ہے)، بعض فرانسیسی اور لاطینی جملے بھی بطور تلمیح مستعمل ہیں۔ ان سب کے علاوہ الف لیلیٰ جو مشرق میں

